# ڈرامے


شیطان ، ۷
خواہ مخواہ ، ۴۹
تصویریں ، ۷۵
دلہن کیسی ہے ، ۹۳
شامتِ اعمال ، ۱۱۳
دھانی بانکیں ، ۱۴۵

# شیطان

## کردار

سجاد :- بہت روشن خیال اور آزاد نوجوان - حد درجہ ترقی پسند - بحث اچھی کرتا ہے
روشن :- بہت کم سخن اور نازک دماغ، زود رنج، ذرا سی دیر میں رو پڑتی ہے - میاں کی آزادی سے عاجز ہے مگر سجاد ہمیشہ اسے سمجھا کر قائل کر دیتا ہے - درد میں ڈوبی ہوئی آواز -
احمد :- علم دوست، خاموش طبیعت کا انسان، سجاد کا بچپن کا دوست، گو طبیعت میں زمین آسمان کا فرق ہے مگر پھر بھی دوستی قائم ہے - بڑی سلجھی ہوئی بھاری آواز رنگین بیان -
صوفیہ :- احمد کی چلبلی اور ہر دلعزیز بیوی - بالکل سجاد کی ہم خیال، باریک قہقہوں سے بھری رنگین آواز -
(سب کے سب انتہائی جذباتی اور بہت آسانی سے متاثر ہونے والے اور رقیق القلب ہیں -)

# سین پہلا

(جب پردہ اٹھتا ہے تو سجاد روٹھے ہوئے میاں کے انداز میں
کھڑا ہے۔ اور روشن مجروح پرندے کی طرح کرسی پہ گری ہوئی ہے)

روشن :۔ (انتہائی جذباتی انداز میں) تم ۔ ۔ ۔ تم سجاد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ میرے کان مجھے
دھوکا دے رہے ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ نہیں ہو سکتا ۔ ۔ ۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے۔

سجاد :۔ روشن بے کار بات کو بڑھا رہی ہو ۔ ۔ ۔ میں مجبور ہوں۔

روشن :۔ مجبور ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور اس چڑیل صوفیہ نے تمہیں مجبور بنا دیا ہے۔ میں تمہاری بیوی
آج تک تمہیں ایک لمحہ کے لئے مجبور نہ بنا سکی۔ اور ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :۔ یہ اپنے بس کی بات نہیں روشن۔

روشن :۔ ہاں کسی کو مجبور بنا دینا میرے بس کی بات نہیں۔ میں عورت نہیں برف کا تودہ ہوں
کہ کسی کے خرمن ہستی کو جلانا تو درکنار اپنی منتوں سے کسی کا دل بھی نرم نہیں کر سکتی۔

سجاد :۔ میں نے کب کہا کہ تم برف کا تودہ ہو!

روشن :۔ تو پھر کیوں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اگر میں بھی شعلہ ہوتی تو

سجاد :۔ تم میرے لئے شعلہ نہیں تو اس کے یہ تو معنی نہیں کہ کوئی دوسرا کوئی ۔ ۔ ۔ ۔

روشن :۔ شرم نہیں آتی ۔ ۔ ۔ ۔ ہُنہ کوئی دوسرا ۔ ۔ ۔ ۔ تم نے بھی مجھے صوفیہ سمجھ لیا

ہے کہ اچھے بھلے میاں کو چھوڑ کر تیرے میرے گھر اجاڑتی پھرتی ہے ۔ بے حیا۔

سجاد :۔ مگر میں تو اچھا بھلا میاں نہیں۔

روشن :۔ تو ۔ ۔ ۔ تو کیا تم سمجھتے ہو کہ میں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ میں کسی اور کم بخت ۔ ۔ ۔ اوہ ۔ ۔

سجاد :۔ روشن تم بے کار ایکٹروں کی طرح ایک معمولی بات کو اتنا طول دے رہی ہو۔

روشن :۔ یہ ۔ ۔ ۔ یہ معمولی بات ہے ۔ ۔ ۔ ؟ شادی ایسا رشتہ نہیں کہ جب چاہا توڑ دیا۔

سجاد :۔ تم ہی بتاؤ۔ اگر دو دل کسی طرح نہ مل سکتے ہوں تو پھر کیسی شادی اور کیسا رشتہ!

روشن :۔ مگر مل کیوں نہیں سکتے۔ اتنے سال ہماری شادی کو ہو گئے ۔ ۔ ۔ ۔ اوہ کیسے کیسے وعدے کئے تھے ۔ ۔ ۔ سب بھول گئے ۔ ۔ ۔ سب دھوکا تھا۔

سجاد :۔ ہماری شادی ہی ایک دھوکا تھی چند بے وقوفوں کی چالاکی سے دیا ہوا دھوکا۔

روشن :۔ تم ۔ ۔ ۔ ۔ تم ۔ ۔ ۔ یہ تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ سجاد بنی بنائی دنیا کو اس چڑیل کی اداؤں نے کیا اس بری طرح گرا دیا ہے کہ اب ۔ ۔ ۔ اب ۔ ۔ ۔

سجاد :۔ اب کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔ جب دو دل اتنی دور ہٹ چکے ہوں تو ۔ ۔ ۔

روشن :۔ مگر میں بھی تو معلوم کروں کہ آخر میں نے کیا کیا جو تم ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :۔ تم نے کچھ نہیں کیا ۔ ۔ ۔ ۔

روشن :۔ تو پھر اس بے حیا ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :۔ صوفیہ کو گالی دے کر تم مجھے اور بھی اس کے قریب دھکیلے دے رہی ہو۔

روشن :۔ اوہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اس نے تمہیں اپنے جال میں جکڑ لیا اور میں کچھ نہ کہوں ۔ ۔ ۔

سجاد :۔ اس نے مجھے کسی جال وال میں نہیں جکڑا ۔ ۔ ۔ ۔ ہم ازل ہی سے ایک

دوسرے کے لئے پیدا ہوئے تھے . . . . . . اور قدرت ہمیں ایک دوسرے کی طرف . . . .

روشن :- کھینچ رہی ہے . . . . یہی کہنے والے تھے نا . . . . یہی الفاظ تم نے مجھے کتنی بار کہے ہیں . . . اور اب یہی تم . . .

سجاد :- (کچھ قائل ہو کر) جو کچھ بھی سمجھو۔ مگر میں تمہیں یقین دلا دینا چاہتا ہوں کہ . . .

روشن :- ہیں . . . میں کچھ یقین نہیں کروں گی . . . میں ابھی جا کر اسے مزا چکھاتی ہوں کہ سات پشتیں بھی جاگ اٹھیں . . . بدکار کہیں کی . . .

سجاد :- تم صوفیہ کو نہیں سمجھتیں۔

روشن :- ہاں آں . . . کیوں سمجھوں گی۔ وہ ہے ہی ایسی بڑی اللہ والی کہ . . .

سجاد :- (بات کاٹ کر) تم جیسی جاہل عورتیں اسے سمجھ ہی نہیں سکتیں، وہ تمہارے تخیل سے بھی بالاتر ہے . . . اسے مجھ سے جو محبت ہے اسے تم سمجھ بھی نہیں سکتیں۔ یہ ایک فلسفہ ہے۔

روشن :- چولھے میں جائے فلسفہ۔ میں ہی اُجڑی رہ گئی تھی اس فلسفہ کی بھڑاس نکالنے کو۔

سجاد :- میں نے جو کچھ کہنا تھا وہ شرافت سے (جانے لگتا ہے) میں نے کہہ دیا . .

روشن :- یہ . . . یہ شرافت ہے — مجھے چھوڑ کر . . .

سجاد :- اچھا تو کمینہ پن ہی سہی . . . خیر اب تمہیں میرے اس کمینہ پن کا خمیازہ نہ بھگتنا پڑے گا۔

روشن :- اوہ . . . اوہ . . . (پھوٹ پھوٹ کر روتی ہے) خدا غارت کرے میری بہن بنی تھی کہ آستین کا سانپ بن کر مجھے ہی ڈس لیا . . . دنیا

ہیں مردوں کی کیا کمی تھی کہ . . . . اوہ . . . . مگر مزہ نہ چکھادیا ہو . . .
ڈرائیور . . . . بوائے ، بوائے (پکارتی ہے)

بوائے :- جی سرکار -

روشن :- ڈرائیور سے کہو- فوراً موٹر نکالے . . . . مکار . . . . خدا غارت کرے . . .

بوائے :- بہت اچھا -

روشن :- (بٹوا اور دوسرے لوازمات سمیٹتی ہے) یاد ہی کریں گی -

بوائے :- جی -

روشن :- غارت ہو یہاں سے ، تجھ سے نہیں کہہ رہی ہوں (مڑکر) یوں آسانی سے
میری دنیا . . . . تباہ کر کے خود چین سے نہیں بیٹھ سکتی . . . . .
(بڑبڑاتی نکل جاتی ہے)

## سین دوسرا

(احمد اپنے کمرے میں اداس بیٹھا ہے - روشن آتی ہے)

احمد :- کون . . . . اوہ . . . .

روشن :- جی میں . . . . میں آپ کی بیوی سے ملنے آئی ہوں -

احمد :- (تلخی سے) ہُنہ . . . . میری بیوی !

روشن :- کہاں ہیں وہ ؟

احمد :- یہ آپ مجھ سے پوچھ رہی ہیں -

روشن :- آپ سے نہ پوچھوں تو پھر کس سے پوچھوں . . . آپ ان کے شوہر ہیں -

احمد :- ہوں نہیں . . . . کبھی تھا۔
روشن :- تو پھر بتائیے کہاں ہیں آپ کی شوقین بیگم۔ میں نے آخر ان کا کیا بگاڑا تھا جو . . . . مجھے تباہ کر کے . . . اوہ . . . .
احمد :- کیا مطلب ہے آپ کا؟ آپ سمجھتی ہیں کہ میں نے اس کو سکھا دیا تھا کہ آپ کا گھر بگاڑ کر . . .
روشن :- تو . . . پھر . . . آپ اس کے شوہر جو ہیں . . . شرم نہیں آتی آپ کو ایسی آوارہ عورت کا میاں کہلاتے . . . اس سے تو بہتر تھا کہ آپ ڈوب مرتے۔
احمد :- مگر . . . اُ . . . تو . . . آپ کو خود شرم نہیں آتی۔ اس قدر بدمعاش میاں کی بیوی . . .
روشن :- میں تو مجبور ہوں . . . مگر تُف ہے آپ کے اوپر کہ یہ جانتے ہوئے کہ بیوی شریف گھرانوں کے لئے کھلے خطرے کا اعلان ہے اسے نہیں رکھتے۔
احمد :- (سخت جل کر) اُ . . . محترمہ . . . ذرا آپ ہی بتائیے آپ اپنے لفنگے چھیلا کی ٹانگ پٹی سے باندھ کر کیوں نہیں رکھتیں۔ اور معاف کیجئے گا ابھی جو ڈوب مرنے کی قیمتی رائے اس خاکسار کو دی جا رہی تھی تو آپ خود کیوں نہیں ڈوب مرتیں!
روشن :- میں؟
احمد :- جی آپ۔
روشن :- زبان سنبھال کر بات کیجئے۔ کمزور دیکھ کر شیر بنے جاتے ہیں۔ میں نے کون سی

آوارگی کی ہے۔ معاف کیجئے گا ایک لٹی ہوئی بدنصیب عورت کو ذلیل کر کے آپ کچھ مردانگی کا ثبوت نہیں دے رہے ہیں۔

احمد :- میری بات تو سنئے . . . . . کس کم بخت کو اپنی مردانگی دکھانے کا شوق ہے . . . . میں تو . . . .

روشن :- تو پھر آپ اس چڑیل کا گلا کیوں نہیں گھونٹ دیتے۔

احمد :- مگر پھر وہی . . . . . ذرا آپ ہی اس کُھٹنے کا . . . . میرا مطلب ہے اپنے شوہرِ نامدار کا ٹینٹوا دبا دیتیں . . . .

روشن :- میں . . . . . میں بے چاری عورت . . . . .

احمد :- تو میں بھی کون سا رستم ہوں۔

روشن :- آپ مرد ہیں۔

احمد :- تو اس میں میری کیا خطا ہے!

روشن :- ایں!

احمد :- اور کیا ایک مرد کی حیثیت سے مجھ پر لازم آتا ہے کہ چھری لے کر بیوی کی ناک کاٹنے دوڑوں۔ میری بیوی بھاگ گئی تو غضب ہو گیا۔ اور آپ کا میاں بھاگ گیا تو . . . . .

روشن :- آپ کیسی دیوانوں جیسی باتیں کر رہے ہیں۔

احمد :- آپ . . . آپ کا ارادہ کیا ہے . . . . . پہلے تو عزیز از جان دوست . . . . جو سگے بھائی سے بھی بڑھ کر تھا میری عزت خاک میں ملا کر چل دیا۔ اور اوپر سے بیگم صاحبہ کو زخموں پر نمک پاشی کرنے کے لئے بھیج

دیا ہے۔۔۔ آخر۔۔۔

روشن :- یہ۔۔۔ یہ بالکل جھوٹ بول رہے ہیں آپ۔۔۔ میں قطعی اس ارادے سے نہیں آئی۔ بلکہ میں۔۔۔ میں تو۔۔۔ اوہ۔۔۔۔

احمد :- آپ عورت ہیں اور رو سکتی ہیں۔ اور اگر ابھی میں اپنے کلیجے کا زخم چیر کر دکھاؤں تو۔۔۔ تو آپ ہی مجھے نام دھرنے لگیں گی۔ حیف ہے کہ اس مصیبت کے وقت لوگ اور چھریاں نکال نکال کر میرے ہی اوپر تیز کرنے چلے آتے ہیں۔ بجائے ہمدردی کرنے کے آپ بھی۔۔۔

روشن :- (اس کے ڈرامائی انداز سے دب کر) مگر۔۔۔

احمد :- سچ بتائیے۔۔۔ کیا آپ کا خیال ہے مجھے صوفیہ کو قید کر دینا چاہیے تھا؟

روشن :- کیوں نہیں۔

احمد :- یہ۔۔۔ تو بس آپ مجھے اب تک نہیں سمجھیں۔ میں ان لوگوں میں سے نہیں جو زبردستی کے قائل ہیں۔ دوسرے بیوی میاں کا رشتہ زبردستی کا نہیں۔ میں اس کے جسم کو قید کر سکتا ہوں مگر دل کو بیڑیاں نہیں پہنا سکتا۔ ایک دفعہ جب اس کے دل میں دوسرے مرد کا دل داخل ہو گیا تو پھر میری حمیت وہاں زبردستی کود پڑنے کی اجازت نہیں دیتی۔

روشن :- مگر۔۔۔ للہ۔۔۔

احمد :- سنئے تو۔۔۔ اگر وہ سجاد کو مجھ سے بہتر انسان سمجھتی ہے تو مجھے کیا اعتراض ہو سکتا ہے۔ اگر وہ اس سے زیادہ محبت کرتی ہے تو میں کیوں

اس کے راستے میں روڑا اٹکاؤں۔ وہ اپنی محبت جس کو چاہے دے۔
میں کون ؟

روشن :۔ لیکن ۔ ۔ ۔ میں کیا کروں ۔ ۔ ۔ میرا گھر بار ۔ ۔ ۔ میری بے قصور بچی ۔ ۔ ۔ ان کا کیا ہوگا ۔ ۔ ۔

احمد :۔ اوہ ۔ ۔ ۔ تو یہ بات ہے۔

روشن :۔ کیا ؟

احمد :۔ تب تو مجھے سجاد کو معاف کرنا پڑے گا۔

روشن :۔ کیا مطلب آپ کا ۔۔؟

احمد :۔ مطلب یہ کہ آپ کو سجاد سے محبت نہیں بلکہ اس کی ضرورت ہے اپنے گھر اور اپنی بچی کی خاطر ۔ ۔ ۔ عورت ہیں نا ۔ ۔ ۔ خود غرض ۔ ۔ مطلبی ۔ ۔ ۔

روشن :۔ یہ ۔ ۔ ۔ یہ آپ ۔ ۔ ۔

احمد :۔ (بالکل نہ سن کر) ایسے ہی جیسے مجھے اس قالین کی ضرورت ہے یا اس پائدان کی۔

روشن :۔ آپ بالکل نہیں سمجھتے۔ میں سجاد کو اب بھی اتنا ہی چاہتی ہوں جتنا ۔۔۔۔ جتنا ہمیشہ چاہتی تھی۔ مجھے کچھ نہیں چاہئے ۔ ۔ ۔ ہماری زندگی کس قدر خوشگوار گزری ہے یہ آپ شاید نہیں جانتے ۔ مگر آپ کی بیوی نے سب کچھ میٹ دیا۔

احمد :۔ جانتا ہوں اور خوب جانتا ہوں۔ میری زندگی بھی شادی سے لے کر اب تک ۔ ۔ ۔ اوہ (بہت رومانی ہو جاتا ہے) ایک حسین اور لطیف خواب کی طرح رہی ۔ ۔ ۔ مگر ۔ ۔ ۔ اوہ ۔ ۔ ۔

روشن :- یا اللہ ... مگر (کچھ سوچ کر) لیکن یہ بتایئے مجھ میں ایسا کون سا عیب ہے جو سجاد نے مجھے ٹھکرا دیا- بتایئے کیا میں نکٹی ہوں چپٹی ہوں ؟

احمد :- جی نہیں تو ...

روشن :- کالی کلوٹی ہوں ؟

احمد :- اجی توبہ کیجئے-

روشن :- پھر کیا ایسی جاہل لٹھ ہوں کہ .....

احمد :- جی نہیں، کون کم بخت کہتا ہے- اتنی تعلیم تو میرے خیال میں کافی ہے عورتوں کے لئے - بلکہ بہت کافی ......

روشن :- تو پھر .... ؟

احمد :- جی آپ مجھ سے پوچھتی ہیں ؟

روشن :- جی ہاں ... اور کیا میں پھوہڑ ہوں، دیوانی ہوں، منہ کا نوالہ ناک میں دے لیتی ہوں ... یہ مانتی ہوں کہ مجھے ناز نخرے نہیں آتے ..

احمد :- اور وہ ایک شریف خاتون کو آنا بھی نہیں چاہئیں-

روشن :- تو پھر ایسی بدصورت بھی نہیں کہ ....

احمد :- لاحول ولا قوۃ، آپ کو بدصورت کون کافر کہہ سکتا ہے- چہ چہ آپ .... میرا مطلب ہے حسینوں میں گنی جاتی ہیں- یعنی حسین ہیں آپ، اور وہ بدبخت سجاد اندھا ہے کہ ہیرے کو پرکھنے کے لئے آنکھیں نہیں ... اور ... مگر یہ بتایئے مجھ میں کیا عیب ہے ؟

روشن :- عیب ! عیب تو کچھ نہیں-

احمد :- پھر؟ کیا میری تنخواہ کسی بھی گزیٹیڈ آفیسر سے کم ہے، کیا جائداد کافی نہیں؟ اور پھر سچ بتائیے کیا میں اتنا بدصورت ہوں کہ لوگ مجھ سے گھِن کھائیں!

روشن :- نہیں تو ......

احمد :- تو کیا میں لنگڑا ہوں، لُولا ہوں، اپاہج ہوں ...... اندھا ...

روشن :- نہیں تو، خدا نہ کرے۔

احمد :- پھر بتائیے اس نے میری محبت کو کیوں ٹھکرا دیا۔ اس نے میری پرستش کا یہ اجر کیوں دیا ...... جتنا میں نے اسے چاہا وہ اور پرے کھنچتی ہی گئی ....

روشن :- پھر بھی آپ مرد ہیں، خود مختار ... مگر میں ....

احمد :- اوہ - کاش میں مرد نہ ہوتا، اور خود مختار نہ ہوتا۔ میں محبت کا بھوکا ہوں حکومت کا نہیں ...... (جذباتی انداز میں) میں محبت کے سہارے ہی جی سکتا ہوں ...... صوفیہ ...... اوہ ...... تم نے میری دنیا میں کتنا اندھیرا بھر دیا ...... مجھے ٹھوکریں کھانے کے لئے ...

روشن :- (اس کی حالتِ زار دیکھ کر) اوہ ...... جب آپ کا یہ حال ہے ... تو ...... میں ...... آہ میں کس قدر بدنصیب ہوں۔

احمد :- میں ...... مجھے آپ سے ہمدردی ہے۔

روشن :- شکریہ!

احمد :- آج سے نہیں بلکہ اس دن سے جب میں نے پہلی مرتبہ آپ کو دیکھا تھا آپ کو دیکھتے ہی ——— میرا ماتھا ٹھنکا تھا۔ میں سمجھ گیا تھا کہ یہ آوارہ مزاج آپ کی قدر نہیں کر سکتا ...... وہ ایک ایسا پروانہ ہے جو شمعِ حرم کو

چھوڑ کر چوراہے پر چلنے والے ہنڈوں کی طرف لپکنا چاہتا ہے۔۔۔ روشن
۔۔۔اوہ۔۔۔۔۔۔معاف کیجیئے گا مسز سجاد۔

روشن:۔ (رقت سے) نہیں۔ آپ مجھے روشن ہی کہیئے۔ جب وہ میری صورت سے بیزار ہیں تو میرے منحوس نام کے ساتھ اپنا نام دینا کیوں گوارا کریں گے؟

احمد:۔ یہ آپ کیا کہتی ہیں۔۔۔۔۔ مجال ہے اس کی۔ میں آپ کو مسز سجاد ہی کہوں گا۔ دیکھوں تو۔۔۔۔۔ (کچھ سوچ کر) نہیں۔۔۔۔ نہیں
میں اتنے پیارے نام کے اس منحوس بدمعاش کا نام لگانا انسانیت کے خلاف سمجھتا ہوں۔ آپ روشن ہیں۔ جو خود روشن ہو اسے کسی سجادٹ کی ضرورت نہیں۔

روشن:۔ نہ جانے کس بے رحم نے اس قدر اندھیری قسمت والی کا نام روشن رکھ دیا۔ ۔۔۔ آپ کی ہمدردی کا شکریہ۔

احمد:۔ شکریہ! ہنہ۔ میں آپ سے کیا ہمدردی کر سکتا ہوں۔ ایک ٹھکرایا ہوا دل کسی کے کیا کام آسکتا ہے۔ میرے لئے اب دنیا میں کیا رہ گیا ہے۔ سوائے موت کے۔۔۔

روشن:۔ ایں۔۔۔ مگر خودکشی۔۔۔۔

احمد:۔ خودکشی حرام ہے۔ یہی کہنا چاہتی تھیں آپ۔

روشن:۔ ہاں۔۔۔۔ اور۔۔۔۔

احمد:۔ اور کچھ نہیں۔ ابھی آپ نے مجھے ڈوب مرنے کی رائے دی تھی واقعی مجھے ڈوب مرنا چاہیئے۔ مجھ بے حیا کو دنیا میں رہنے کا کوئی حق نہیں۔

روشن :- مگر آپ نے کوئی گناہ نہیں کیا۔
احمد :- مگر اس خالی زندگی کا بوجھل ڈھانچہ گھسیٹنے سے کیا حاصل . . . . .
روشن :- اس قدر پست ہمت نہ ہونا چاہیئے آپ کو۔
احمد :- جب دل ہی تباہ ہو جائے تو یہ زندہ لاش کیوں پڑی سڑتی رہے۔ زندگی کوئی قرضہ تو نہیں کہ ادا ہی کیا جائے۔ (اٹھتا ہے)
روشن :- (ڈر کر) مگر . . . . سنئے تو . . . . .
احمد :- فرمائیے۔
روشن :- آپ . . . . آپ کو . . . . نہیں آپ خودکشی نہ کیجئے . . . نہیں . . .
احمد :- (جاتے ہوئے) کیوں نہیں . . . . مریض کو پچھاڑ کر دوا تو پلائی جا سکتی ہے مگر اسے زبردستی جینے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا . . . . . جانے دیجئے مجھے . . . . آپ کی بلا سے مروں یا جیوں . . . .
روشن :- نہیں . . . . آپ ایسا نہیں کر سکتے (آگے آ کر ہاتھ پھیلا کر روکتی ہے)
احمد :- مجھے کون روک سکتا ہے۔ (اس طرح آگے بڑھتا ہے کہ روشن کی آغوش میں آ جاتا ہے)
روشن :- میں . . . . میں روکوں گی آپ کو . . . .
احمد :- (رک کر اسے دیکھتا ہے) کیوں . . . . روشن . . . . . مجھے کیوں زبردستی جلاتی ہو۔ جانے دو مجھے۔ مر جانے دو۔
روشن :- نہیں . . . یہ بھی کوئی بات ہے . . . میرا جی دہلا جاتا ہے۔
احمد :- میری اچھی روشن . . . . کیوں اپنا ننھا سا دل میرے لئے دکھاتی ہو۔ مجھے

اپنی تقدیر سے الجھنے دو۔ (پھر زور لگاتا ہے)

روشن :۔ نہیں . . . . نہیں . . . . آپ کو خدا کا واسطہ میرا جی ہلا جاتا ہے۔ . . . . خدا کے واسطے میں آپ کے ہاتھ جوڑتی ہوں۔

احمد :۔ (حیرانی سے) روشن۔

روشن :۔ جی۔

احمد :۔ تم روک رہی ہو مجھے ؟

روشن :۔ ہاں . . . آپ . . . .

احمد :۔ تم ؟ . . . روشن . . . میں کیسے یقین کر لوں . . . . کہ . . . یہ میرے پراگندہ دماغ کا پیدا کیا ہوا ہیولا نہیں . . . بلکہ تم . . . تم خود ہو روشن . . . (بے اختیار) پھر . . . پھر تو میں نہیں مر سکتا . . . مجھے زندہ رہنا ہوگا . . . آب حیات کی بارش میں بھیگ کر میں کوشش کروں تب بھی نہیں مر سکتا۔ روشن . . . اوہ روشن (بے بس ہو کر اس کے کندھوں پر سہارا لیتا ہے۔ روشن ڈر کر اسے سنبھال لیتی ہے۔ صوفہ پر بٹھاتی ہے، اسے پکڑ لیتا ہے)

احمد :۔ نہیں۔ مجھے چھوڑ کر نہ جاؤ —— نہ جاؤ روشن۔ تمہارے بغیر اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں میں کچھ بھی نہ ڈھونڈھ سکوں گا۔ جب ایک اندھے کو سہارا دیا ہے تو اب اسے جھٹک کر نہ جاؤ۔

روشن :۔ (حواس معطل سے ہو جاتے ہیں) میں . . . آپ لیٹ جائیے۔

احمد :۔ نہیں میں لیٹوں گا نہیں . . . مجھے گراؤ مت (اور اس سے لپٹتا ہے۔

روشن ایسا منہ بناتی ہے جیسے میلا بچہ گود میں چڑھ آیا ہو) روشن ـــــ
اس ٹوٹے ہوئے دل پر اور ٹھوکریں نہ مارو - آج سے نہیں روشن میری
آنکھیں تو تمہیں پہلے ہی روز دیکھ کر خیرہ ہو گئی تھیں - بارہا چاہا کہ حالِ دل
کھوں لیکن رعبِ حسن نے مفلوج کر دیا - روشنی . . . . . . تمہیں کیسے
بتاؤں کہ سجاد مردود کو تمہیں دکھ پہنچاتے دیکھ کر میرا کیا حال ہوتا تھا۔
جی چاہتا تھا نامہنجار کو . . . . .

روشن :- (پھوٹ کر رو دیتی ہے - جذبات سے بے قابو ہو جاتی ہے) اوہ . .
. . . میں نے کیا بگاڑا تھا ان کا !

احمد :- ہیں ہیں ــــــ ! نہ رو . . . . . روشن . . . . یہ آنکھیں رونے کے
لئے نہیں - رلانے کے لئے بنائی گئی ہیں . . . . میری جان . . .
آؤ ہم ان تلخ آنسوؤں کو ایک ہی رومال سے خشک کر ڈالیں (اس
کے آنسو جیب سے رومال نکال کر پونچھتا ہے - اور الفاظ کی پیروی
کرتے ہوئے اپنی آنکھوں پر بھی رومال پھیرتا ہے جہاں آنسو نہیں) آؤ ـــ
میری ننھی سی ملکہ - اس نے تمہاری محبت کو ٹھکرا دیا تو تم کیوں اس کی
محبت میں . . . . . .

روشن :- میں . . . . مجھے بالکل محبت نہیں اتنے ذلیل انسان سے - میں ان
عورتوں میں سے نہیں جو میاں کے پیر کی جوتی بننا فخر سمجھتی ہیں۔

احمد :- وہ عورت نہیں حیوان ہے جو اتنی بھی خوددار نہیں۔

روشن :- (جھلا کر) اگر وہ مجھ سے محبت نہیں کر سکتے تو . . . مجھے کیا غرض

جو میں ان کے لئے مرتی پھروں۔ اگر انہیں صوفیہ پسند ہے تو . . . .

احمد :- یقیناً . . . . یقیناً . . . . اگر سجاد کو اتنی کم ظرف چھچوری عورت پسند ہے تو مجھے رتی بھر پروا نہیں۔ میں آج ہی اسے خط لکھے دیتا ہوں کہ میں نے طلاق دی بڑی خوشی سے۔

روشن :- (چہرہ بھنتا جاتا ہے) لائیے میں بھی سجاد کو لکھے دیتی ہوں کہ مجھے مہر وہر نہیں چاہیئے ——— مجھے فوراً طلاق دے دیں۔

(دونوں لکھنے کا سامان ڈھونڈتے ہیں)

## سین تیسرا

(صوفیہ رات کا لباس پہنے ابھی تک بستر ہی پر پڑی ہے۔ سجاد قمیص اور پتلون پہنے اس کی طرف پیٹھ کئے کچھ لکھ رہا ہے)

سجاد :- ارے بھئی (اٹھ کر اس کے پاس آتا ہے۔ سرہانے بیٹھ کر پیار سے جگاتا ہے) اٹھئے بیگم صاحب . . . . (گردن میں گدگدی کرتا ہے) اٹھو بھی۔

صوفیہ :- اونہوں . . . کیا آفت ہے . . . . سونے دو . . .

سجاد :- اٹھو بھی۔ بے وقت سونے سے طبیعت خراب ہو جائے گی۔

صوفیہ :- کچھ نہیں ہو گی۔ اونہہ . . . . .

سجاد :- ہا . ہاں . . . سر میں درد ہو جائے گا۔

صوفیہ :- (آنکھیں کھول کر دیکھتی ہے۔ گویا اب پہچانی ہے) ایں ! . . . اُ . . . اٹھتی ہوں سستی آ رہی ہے۔

سجاد:۔ صبح صبح سستی کیسی . . . .

صوفیہ:۔ ایں؟ . . . . ہوں . . . . تم کب اٹھے؟

سجاد:۔ دو گھنٹے سے جاگ رہا ہوں۔

صوفیہ:۔ اچھا! . . . تم روز اتنے ہی صبح اٹھتے ہو؟

سجاد:۔ اور کیا . . . آج تو دیر ہو گئی۔

صوفیہ:۔ . . . تبھی . . . . تو مجھے بھی لکچر دینا شروع کر دیا . . . بیگم صاحبہ جگا دیتی ہوں گی روز۔

سجاد:۔ اونہہ . . . . اٹھتی ہو کہ نہیں ——

صوفیہ:۔ نہیں اٹھتی . . . . بس! ——

سجاد:۔ نہ اٹھو . . . . بھئی . . . . مجھے تو جلدی دفتر جانا پڑتا ہے۔ گھر کا کارخانہ تو ہے نہیں کہ مُردوں کی طرح دس دس بجے تک سوتے رہیں۔

صوفیہ:۔ ہنہہ! . . . ابھی شادی ہوئی نہیں اور . . . .

سجاد:۔ (ڈر کر خوش مزاجی سے) ارے کیا بکواس لگائی ہے . . . اٹھو بھی شام کو سینما جانا ہے۔ تم کو کچھ شاپنگ بھی کرنی ہے . . . مجھے دفتر چھوڑ کر چلی جانا . . . اس لئے کہتا ہوں ساتھ چلی چلو۔

صوفیہ:۔ اچھا . . . (اٹھ کھڑی ہوتی ہے۔ دو تین جمائیاں اور انگڑائیاں لیتی ہے پھر ہاتھوں سے پشت پر ایسے ٹٹولتی ہے جیسے کوئی چیز سنبھال رہی ہے۔ چونک کر) ارے!

سجاد:۔ کیوں؟

صوفیہ:- کچھ نہیں۔۔۔۔ اُ۔۔۔ ذرا وہ کمونا اٹھا دو۔

سجاد:- (اٹھا کر) لو۔

صوفیہ:- (ہاتھ پھیلا کر کھڑی ہو جاتی ہے۔ سجاد سمجھ جاتا ہے اور کمونا پہنا دیتا ہے۔ صوفیہ ہنس کر اس کے گلے میں باہیں ڈال دیتی ہے)

سجاد:- (چڑ کر) ڈگنڈگی کی کسر ہے۔

صوفیہ:- کیوں؟

سجاد:- بندر سدھایا جا رہا ہے نا!

صوفیہ:- ہشت۔ کتنے بد مذاق ہو۔۔۔ ذرا سا کمونا پہنا دیا تو۔۔۔ ہنہہ۔۔۔

سجاد:- (پھر خوش مزاجی کی کوشش کر کے) چار تو پیو۔

صوفیہ:- (پھر پلنگ پر بیٹھ کر) اوہ۔۔۔ جبھی تو مجھے سستی آئے جا رہی ہے ــــ شکر ایک چمچہ۔۔۔ دودھ کم۔۔۔

سجاد:- میز پر چل کر چار پیو۔

صوفیہ:- (مسکرا کر اٹھ بیٹھتی ہے) چلو۔۔۔ سچ مچ ڈگنڈگی منگانا پڑے گی۔ (ہلکے سے تھپڑ مار دیتی ہے)

(دونوں چار پیتے ہیں)

صوفیہ:- کون کہتا ہے کہ۔۔۔

سجاد:- کیا؟

صوفیہ:- یہی کہ جب شادی ہوتی ہے تو وہ بالکل نئے انسان اپنے کو ایک دوسرے کے سانچے میں ڈھالنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کتنا عجیب معلوم

ہونا ہے (کچھ سوچتی ہوئی) نیا نیا ۔ ۔ ۔ ۔ جیسے آج ہی بیاہ ہوا ہو ۔ ۔ ۔
نئی زندگی ۔ ۔ ۔ ۔ نئی عادتیں!

سجاد :- ہونہہ ۔ ۔ ۔ ۔ (ڈاک آتی ہے)

صوفیہ :- کس کا خط ہے؟

سجاد :- دیکھتا ہوں ۔ ۔ ۔ لو یہ تمہارا بھی ایک ہے ۔ ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- (خط کھولنے سے پہلے) کس کا خط ہے؟

سجاد :- اس کا ۔ ۔ ۔ اوں ۔ ۔ ۔ اوں ۔ ۔ ۔ ۔ روشن کا ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- اوہ ۔ ۔ ۔ محبت ناموں کی بارش شروع ہوگئی۔

سجاد :- اوہ (ہنستا ہے) تمہارا کس کا ہے؟

صوفیہ :- جی یہ ۔ ۔ بھئی واہ ۔ ۔ ۔ خوب ملائی جوڑی ایک اندھا ایک کوڑھی ۔ ۔ ۔ سچ کہتی ہوں۔

سجاد :- (ذرا مُردہ آواز میں) چلو اچھا ہوا ۔ ۔ ۔ روشن نے بھی یہی لکھا ہے۔ مئی کے پہلے ہفتہ میں کشمیر جا رہے ہیں۔

صوفیہ :- ہنی مون منانے! (قہقہہ) بھئی واہ ۔ ۔ ۔ ۔ کیا لاجواب ٹمپیٹ ہے۔ احمد میرے ساتھ تو نینی تال تک نہ گئے۔ اور اب ۔ ۔ ۔
(اسے پژمردہ دیکھ کر) ایں! کیا رنج ہو رہا ہے؟

سجاد :- ایں؟ ۔ ۔ ۔ نہیں تو ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- منہ تو اتر گیا خط پڑھتے ہی۔

سجاد :- لاحول ولا قوۃ کس کا منہ اتر گیا۔

صوفیہ :۔ آپ کا اور کس کا؟ یقین نہ آئے تو آئینہ سے پوچھ لیجئے۔ کیسی کھسیائی ہوئی شکل ہو رہی ہے۔۔۔۔

سجاد :۔ زبردستی یعنی۔۔۔۔ تم اپنی کہو۔۔۔

صوفیہ :۔ میں۔۔۔ میں تو ہنس رہی ہوں۔۔۔ ہاہاہاہا۔۔۔۔

سجاد :۔ ہنہ۔۔۔ ہنس رہی ہو۔۔۔ کیا کھوکھلی ہنسی ہے۔۔۔۔

صوفیہ :۔ کھوکھلی۔۔۔۔ ہنہ۔۔۔

سجاد :۔ اور کیا؟ سمجھتی ہو ان قہقہوں کے پیچھے جو آنسو جھلک رہے ہیں۔ انہیں چھپا لوگی۔۔۔۔ ہو نہ عورت۔۔۔ جل گئیں۔۔۔۔

صوفیہ :۔ ہونہہ۔۔۔ جل رہے ہو خود اور الزام میرے سر۔۔۔۔ ایسا ہی ہے تو کس نے کہا تھا کہ چھوڑ دو چہیتی بیگم کو۔۔۔۔

سجاد :۔ جانے دو۔۔۔۔ میں کہتا ہوں چھوڑو اس قصے کو۔۔۔۔

صوفیہ :۔ کیوں چھوڑو اس قصے کو۔۔۔۔ ایسا ہی ہے تو جاؤ بیگم کے پیر پکڑ لو۔۔۔۔ اب بھی وقت ہے، معاف کر دیں گی۔۔۔۔

سجاد :۔ جانے دو، جو ہونا تھا ہو گیا قسمت میں۔

صوفیہ :۔ تم تو ایسے کہہ رہے ہو جیسے میں نے ہی تمہاری قسمت پھوڑ دی۔

سجاد :۔ تم نے کیوں پھوڑ دی۔ میں نے خود ہی پتھر پر سر دے مارا اور کیا۔

صوفیہ :۔ تو میں پتھر ہوئی نا۔ میں نے ہی تمہارا گھر اجاڑا۔

سجاد :۔ تمہیں کون بے وقوف کہہ رہا ہے۔۔۔ اگر میں اتنا ذلیل نہ ہوتا۔

صوفیہ :۔ (غصہ سے بے قابو ہو کر) اور تم۔۔۔۔ تم تو فرشتہ بن کر چھوٹ

جاؤ گے۔ . . . . تم نے تو جیسے کچھ نہیں کیا۔

سجاد :- کیا کیوں نہیں . . . . . انتہائی درجہ کا کمینہ پن۔ اپنے دوست کے پر سکون گھر میں سیندھ لگائی۔ (ہکلا جاتا ہے) اور . . . .

صوفیہ :- بڑے بھگت بن رہے ہو۔ یہ اس وقت نہ سوجھا جب مجھے بہکا کر . . .

سجاد :- میں . . . . میں تمہیں بہکاتا . . . . صوفیہ! مجھ سے یہ باتیں کر رہی ہو . . . بھلا اگر تم مجھے شہ نہ دیتیں تو . . . .

صوفیہ :- کمینے ہو حد درجے کے . . . . . . پہلے تو شیطان بن کر بہکایا! اور . . .

سجاد :- خیر . . . . میں نے تو بہکایا۔ مگر تم اتنی بچہ تھیں کہ جان بوجھ کر بہک گئیں . . . .

صوفیہ :- جان بوجھ کر . . . . . . اوہ . . . . . سجاد مجھے تم سے اس دغابازی کی امید نہ تھی . . . . . .

سجاد :- یوں تو . . . . مجھے کب امید تھی کہ تم میرے عزیز دوست کی بیوی . . . . خود شریف اور میرے ساتھ بھاگ نکلو گی۔ تم جیسی عورتیں تو . . . . میں نہ ہوتا کوئی اور ہوتا . . . .

صوفیہ :- ہوں . . . . اور وہ جناب کی دوشن . . . . . .

سجاد :- اس کا نام کیوں لیتی ہو . . . . . وہ غریب تو! . . . .

صوفیہ :- کیوں نہیں . . . . وہ تو بڑی غریب ہیں۔ میرے ہی گھر میں میرے ہی میاں سے عشق لڑا رہی ہیں۔ بھلا اس سے بڑھ کر اور پارسائی کا کیا ثبوت ہو سکتا ہے۔

سجاد :- ایں !

صوفیہ :- ہاں اور وہ وفا کی پُتلی، گھر کی رانی . . . آج ساری قلعی کھل گئی۔
وہ تو نہ جانے ان دونوں کی کب سے سازباز ہو رہی تھی !

سجاد :- کیا ؟ جھوٹ بولتی ہو تم . . . . احمد . . .

صوفیہ :- کیوں ؟ اس میں جھوٹ کیا ہے۔ جب تم میرے پاس آکر محبت کے راگ گایا کرتے تھے تو اگر احمد نے بھی تمہاری بیوی سے ذرا پینگ بڑھا لئے تو کون سا جرم ہو گیا۔

سجاد :- اوہ . . . یہ کیا قصہ ہے . . . مگر۔ روشن . . . . روشن ! وہ، وہ ایسی نہیں ہو سکتی . . . اور احمد پر چند ایں نے کبھی شبہ بھی نہ کیا۔

صوفیہ :- شبہ کیوں کرتے . . . تم تو انہیں بدھو سمجھتے تھے۔ وہ بھی تو تمہیں بڑا شریف سمجھتے تھے۔

سجاد :- تم ہی کہتی تھیں . . . میں کیا جانوں بھئی !

صوفیہ :- ہیں . . . میں کہتی تھی . . . تو . . . تو . . . خیر چھوڑو اس قصے کو مجھے تو تعجب ہو رہا ہے ان کی باتوں پر . . . . ہونہہ . . . . کہتے تھے تمہارے بغیر اندھیری ہو جائے گی دنیا۔ اور اب کیا کھٹاک سے بٹن دبا یا تو روشنی ہی روشنی . . . . جھوٹے دغاباز یہ مرد . . . .

سجاد :- اور یہ عورتیں کون سی ذات شریف ہیں . . . کہتی تھیں زہر کھالوں گی . . . . ہونہہ جیسے واقعی مر ہی تو جائے گی . . . . ایسا کلیجہ پھاڑ کر روئی کہ . . . .

صوفیہ :- (خود سے) کوئی نہیں مرتا کسی کے لئے ۔ ۔ ۔ سب ڈھکوسلے ہیں۔

سجاد :- اتنا تو پوچھے کوئی کہ کہاں گئے وہ سارے آپ کے دعوے۔ یہی تھی محبت آپ کی ۔ ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- یہ کیوں نہیں کہتے کہ منانے جا رہے ہیں۔

سجاد :- کون کم بخت منانے جا رہا ہے۔ جب وہ اپنی خوشی سے دوسرے کی ہو گئی ۔ ۔ ۔ تو اب میری حمیت کیسے گوارا کر سکتی ہے ۔ ۔ ۔ کہ جب محبت ہی نہ رہی تو ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- جایئے جا کر پیر پکڑ لیجئے ۔ ۔ ۔ ہو جائے گی محبت ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :- چپ رہو صوفیہ ۔ ۔ ۔ جلے کو اور تاؤ چڑھا رہی ہو ۔ ۔ تم عورت نہیں ڈائن ہو ۔ ۔ ۔ تباہ کر کے رکھ دیا تم نے میرے گھر کو —— اور پھر ۔ ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- چپ رہو کمینے ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :- میرا نہیں رد شن کا نہیں ۔ ۔ ۔ تم نے ہماری بچی کا تو خیال کیا ہوتا کہ ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- اوہو ہو ۔ ۔ ۔ بڑا بچی کا خیال تک نہ آیا ۔ ۔ ۔ ۔

سجاد :- یہ تم نے میری آنکھوں پر پردے ڈال رکھے تھے ۔ ۔ ۔ تم ۔ ۔ ۔ تم ۔ ۔ ۔ شریف ماں کی کوکھ سے بھی بیسوا کا کلیجہ لے کر نکلی ہو ۔ ۔ ۔ تم ۔ ۔ ۔ کیا جانو ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- نکل جاؤ ۔ ۔ ۔ جاؤ ۔ ۔ ۔ یہاں سے کمینے ۔ ۔ ۔ کہیں کے ۔ ۔ ۔

سجاد :- جا رہا ہوں ۔ ۔ ۔ اور اتنا کہے جاتا ہوں کہ تم ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- چپ رہو . . . (چلا جاتا ہے - صوفیہ زور سے آہ بھر کر رونے لگتی ہے . . . ) اوہ . . . یہ . . . یہ کیا کیا میں نے . . . یہ میں نے کیا کیا . . . اوہ . . . اُف مکّار . . .

(زور زور سے سسکیاں لے کر روتی ہے - اور دونوں ہاتھ ملتی ہے)

## سین چوتھا

(احمد پلنگ پر اوندھا سو رہا ہے - روشن ایک گلاس میں پانی لئے آتی ہے . . . چاء کی میز کے اوپر سے ایک چمچہ نمک لے کر پانی میں گھولتی ہے اور احمد کو اٹھاتی ہے - زور زور سے اس کے بال جھنجوڑتی ہے)

روشن :- اٹھئے . . . سو چکے . . . اٹھئے . . .

احمد :- بدحواس ہو کر آنکھیں کھولتا ہے اور بال اس کے ہاتھوں سے چھڑا لیتا ہے - اوہ . . . توبہ . . . میں نے کہا یہ کیا قصہ ہے . . . (پھر اونگھنے لگتا ہے) یہ کیا بھونڈا طریقہ ہے جگانے کا -

روشن :- (ہاتھ پکڑ کر اٹھاتی ہے - احمد بیٹھ جاتا ہے) لیجئے . . .

(بند آنکھیں احمد گلاس میں چاء کی پیالی کا کنڈا پکڑنے کی کوشش کرتا ہے)

روشن :- (اسے اندھوں کی طرح ٹٹولتا دیکھ کر) ارے لیجئے نا (اسے گلاس پکڑا دیتی ہے)

احمد :- (ایک گھونٹ لے کر چہرہ کا رنگ بدل جاتا ہے۔ دوسرا گھونٹ لیتا ہے) اوں ہوں ہوں .... (منہ میں کلی لئے حیرت سے کبھی گلاس کو اور کبھی روشن کو دیکھتا ہے۔ قوں قوں کرکے اس کی توجہ اپنی طرف مبذول کرانا چاہتا ہے) اے ..... اے قوں ..

روشن :- کیا ہے؟

احمد :- (ہاتھ کے اشارے سے پوچھتا ہے) کیا ہے؟ قوں !! قوں !!

روشن :- اے ہے غرارہ نہ کیجئے گا؟

احمد :- (تھوک کر) غرارہ ... ارے ... یہ ... کیوں ....

خواہ مخواہ بھی ....

روشن :- ایں ... حلق اچھا رہتا ہے۔

احمد :- حلق؟؟ کس کا حلق؟

روشن :- آپ صبح نمک کا غرارہ نہیں کرتے!

احمد :- لاحول ولا قوۃ ... کیوں کروں؟

روشن :- تو ... تو ... (رنجیدہ ہو کر) لائیے میں چائے دوں آپ کو۔

احمد :- اوہ ... کوئی بات نہیں ... میں کئے لیتا ہوں غرارہ (جلدی سے غرارہ شروع کر دیتا ہے) ہا ... خ ... تھو .. ہاخ ...

روشن :- (ہاتھ سے گلاس لے کر) نہیں ... کیا ضرورت ہے۔ لیجئے چائے ...

احمد :- (گھونٹ لے کر) ذرا ...

روشن :- شکر! ... لیجئے ....

احمد :- بس . . . بس . . . اُفوہ جھونک دی تم نے تو ایک دم . . .
ہیں ہیں ہیں . . .

روشن :- توس پر جیلی لگادوں - . . .

احمد :- ایں! صبح صبح ، جیلی کون گدھا کھاتا ہوگا . . . (اس کے چہرے کا رنگ دیکھ کر) اوہ . . . خیر لگادو - . . . نہیں لگا ہی دو . . .
مزے دار ہوتی ہے -

روشن :- لیجیے (کانٹے میں توس چبھو کر گھُپا سا بنا کر دیتی ہے ، احمد کی سمجھ میں نہیں آتا - وہ چٹکی میں پکڑنا چاہتا ہے مگر روشن کانٹے کا دستہ دینا چاہتی ہے - آخر کو بچوں کی طرح ہاتھ میں کانٹا پکڑا دیتی ہے جس کے سرے پر توس لگا ہوا ہے)

احمد :- (پنکھے کی طرح توس کو جھلتا ہے اور ہنستا ہے) خوب . . بھئی واہ! اچھی ترکیب ہے یہ تو - . . .

روشن :- (بُرا مانتی ہے اور توس چھین کر رکابی میں رکھ کر پاس رکھ دیتی ہے) یہ لیجیے -

احمد :- اوہ . . . ہیں ہیں . . . کوئی بات نہیں . . . (تھوڑی دیر بعد) روشن میرا مطلب ہے روشنی . . .

روشن :- جی -

احمد :- کچھ نہیں - (تھوڑی دیر کچھ کہنا چاہتا ہے نہیں کہتا - پھر) یہ . . .
تم بُرا مت ماننا . . . میں آہستہ آہستہ سب کچھ سیا شر . . .

روشن :- کیا ؟

احمد :- یہی . . . یہ کہ . . . یہی اب دیکھو کہ . . . یہ بات ہے کہ . . . تم جانتی ہو . . . میرا مطلب ہے کہ . . . عادت ہوتی ہے . . . .

روشن :- (اسے گھبرایا دیکھ کر مسکراتی ہے) کیا ؟

احمد :- یہی — کہ اب جیسے تم ہو . . . نہیں . . . اب جیسے میں ہوں۔ اب اسی کو لو . . . جیسے کسی کو جگانا ہو تو . . . بعض لوگ تو ہولے سے شانہ ہلا دیا کہ . . . بھئی اٹھو . . . اور بعض . . .

روشن :- کیا کہہ رہے ہیں جانے آپ۔

احمد :- ہیں ہیں ہیں . . . کچھ بھی نہیں . . . بھئی یہ تو تم جانتی ہو کہ گھر میں بیویاں مختلف طریقوں سے میاؤں کو جگاتی ہیں۔

روشن :- جگاتی ہیں ؟

احمد :- ہاں سوتے سے جگاتی ہیں نا . . . بس وہی . . . تو بعض بیویاں تو . . . "اے جی اٹھو . . . کب تک سوتے رہوگے" یوں جگاتی ہیں۔ اور بعض "اٹھو ڈارلنگ . . . اٹھونا . . . اٹھو ." اور بعض . . . ہیں ہیں۔ سچ پوچھو تو شادی بھی ایک . . . عادت . . . (ہنستا ہے) ہی ہے . . . جو کچھ دن بعد . . . انسان کا ایک جزو بن جاتی ہے . . . اور بعض اٹھتے ہی گرم پانی کا غرارہ ضروری سمجھتی ہیں۔

روشن :- آپ . . . یہ . . .
احمد :- نہیں . . . میں تمہیں نہیں کہتا۔ میں تو کہتا ہوں کہ بعض . . . خیر
چھوڑو . . . دراصل تو میں یہ کہہ رہا تھا کہ (لے سے) یہ زندگی
ہے . . یا مسلسل خواب جہاں میرے خیالوں کی رانی سورج کی
کرنوں کے ہنڈولے میں . . .
روشن :- اور لیں گے توس ؟
احمد :- ایں . . . ہاں آں . . . تو . . . وہ کیا کہہ رہا تھا میں ؟ . .
روشن . . . تم . . . تم کتنی حسین ہو !
روشن :- ہٹیے . . . یہ پنیر . . .
احمد :- چاند کی روشنی میں تمہاری گردن دیکھتا ہوں تو ایسا معلوم ہوتا ہے . .
روشن :- (ہنستی ہے) پھر بہکنے لگے . . . اب اس وقت تو چاند ہے نہیں جو . . .
احمد :- نہیں۔ اس وقت تو چاند نہیں پر . . . میں کل کا ذکر کر رہا ہوں۔
جب تم سبزے پر محوِ خرام تھیں تو میں کرسی پر بیٹھا تمہاری ہر لچک کو
اپنے سینے میں جذب کر رہا تھا۔
روشن :- ارے ارے . . . دیکھیے چاء گر گئی آپ کے گریبان پر . . .
احمد :- رہنے دو . . . اسے تولیہ سے جذب کر دو . . . میں کیا کہہ
ہاں تو روشن کل رات کتنی پُر اسرار تھی . . . جب میرے سانس
تمہاری سانسوں کے ساتھ گھل مل کر . . .
روشن :- سنئے۔ آپ دفتر کھانا کھا کر جائیں گے یا نوکر کھانا لے کر جائے گا ؟

احمد :- اوہ . . . چولہے میں ڈالو اس کھانے کو . . . تم . . . روشن . . . ادھر آؤ . . .

روشن :- کیا ہے ؟

احمد :- یہاں آؤ میرے پاس . . . بالکل پاس . . . یہاں بیٹھ جاؤ . . . روشن اور قریب . . . یہاں تک کہ ہمارے درمیان بال برابر بھی فاصلہ نہ رہے ۔

روشن :- یہ کیا ہو گیا ہے آپ کو . . . .

احمد :- مجھے . . . مجھے کچھ بھی نہیں ہوا . . کچھ بھی تو نہیں ہوا ۔

روشن :- تو پھر ہٹئے ۔ میں ذرا . . .

احمد :- نہیں . . . نہیں مت جاؤ . . . میں نہیں چاہتا کہ ۔ کہ تم بھی اس کی طرح مجھ سے دور ہو جاؤ . . . .

روشن :- کس کی طرح ؟

احمد :- صوفیہ کی طرح . . . معاف کر دو روشن ، مگر میں . . . تمہیں کھونا نہیں چاہتا ۔

روشن :- کھونے کا اب کہاں سوال اٹھتا ہے . . . جب میں آپ کی ہو جاؤں گی تو . . . .

احمد :- نہیں . . . میں جانتا ہوں کہ تم ان گھریلو بکھیڑوں میں پڑ کر مجھے بھول جاؤ گی ۔ ایک گھر میں رہ کر بھی ہم برسوں ایک دوسرے کو نہ دیکھ سکیں گے ۔ ہر دم ساتھ رہ کر بھی تنہا ہی رہیں گے ۔ تم ہانڈی چولہے کی

بابت سوچتی رہو گی اور میں کارخانے کی بابت پھر۔ ۔ ۔ پھر ایک دن ایسا ہی بھٹکتا ہوا کوئی سجاد تمہارے پاس آکر تمہیں پھر نئے سرے سے عشق۔ ۔ ۔ ۔

روشن :۔ یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں ؟

احمد :۔ میں جو کچھ کہہ رہا ہوں وہ بالکل سچ ہے۔ اس لئے میں چاہتا ہوں کہ میں ہی کیوں نہ تمہیں اسی طرح چاہتا رہوں۔ آؤ۔ ۔ ۔

روشن :۔ ہٹئے۔ آپ تو دیوانے ہیں۔

احمد :۔ ہاں پیاری تمہارا دیوانہ۔ ۔ ۔

روشن :۔ کیا بک رہے ہیں (ہنستی ہے) بھلا ایسی بھی کوئی باتیں کرتا ہے۔

احمد :۔ کیوں نہیں کرتا۔ ۔ ۔ میاں بیوی نہیں کرتے مگر عاشق و معشوق۔ ۔ ۔

روشن :۔ توبہ۔ ۔ ۔

احمد :۔ تو میں چاہتا ہوں کہ ہم تم اسی طرح عاشق و۔ ۔ ۔ (دستک ہوتی ہے) اوہ۔ ۔ ۔ (الگ ہٹ کر دونوں بیٹھ جاتے ہیں) آجاؤ۔ ۔ ۔ کون ہے۔ ۔ ۔ ؟

احمد :۔ (سجاد آتا ہے) اوہ۔ ۔ تم !۔ ۔ ۔

روشن :۔ تم ! سجاد !!

سجاد :۔ جی۔ ۔ ۔ یہ خاکسار۔ ۔ ۔ آپ کے عیش میں خلل انداز ہونے کا۔ ۔ ۔

احمد :۔ تم۔ ۔ کیا کہنا چاہتے ہو ؟

سجاد :- تم سے کچھ نہیں، ہاں روشن سے -

احمد :- کیا روشن سے ؟ کچھ نہیں !

سجاد :- میں روشن سے اتنا پوچھنے آیا ہوں کہ . . . گو مجھے حق تو نہیں . . .

احمد :- ہاں ہاں کہو . . .

سجاد :- کیونکہ اب وہ میری . . . .

احمد :- ہاں ہاں کیونکہ اب وہ تمہاری نہیں اور بہت جلد کسی دوسرے کی ہونے والی ہیں -

سجاد :- ایں ! . . . .

احمد :- اور تم مبارک باد دینے آئے ہو — بڑے خوش نصیب ہو . . . بیوی کی شادی پر مبارک باد - خوب !

سجاد :- چپ رہو احمد . . . میں تم سے بات نہیں کرنا چاہتا - میں تو روشن سے صرف اتنا پوچھنا چاہتا ہوں کہ . . . . .

روشن :- آپ مجھ سے کیا پوچھنا چاہتے ہیں . . . منہ ہے آپ کا کچھ پوچھنے کا . . . .

سجاد :- منہ تو نہیں . . . مگر . . . روشن . . . .

روشن :- (غصہ سے روہانسی ہو کر) تو . . . تو جائیے مہربانی کر کے . . .

سجاد :- جا رہا ہوں . . . مگر . . . اتنا کہوں گا کہ جس فعل پر صوفیہ کو گالیاں دے رہی تھیں، اب خود اس سے بڑھ کر بے حیائی اور . . .

احمد :- جاؤ . . . جاؤ . . . چلے جاؤ سجاد ورنہ ایسا نہ ہو کہ . . . میں

. . . میں اپنے ہوش میں نہ رہوں ـــــ اور . . .

سجاد :- اور تم میرا کام تمام کر دو . . . . اچھا ہے احمد . . . میں اسی قابل ہوں - مگر روشن . . . .

احمد :- تو پھر جاؤ . . . اور روشن سے بات کرنے کی کوشش نہ کرو -

سجاد :- تمہیں یہ حکم صادر کرنے کا کوئی حق نہیں - روشن قانوناً اب بھی میری ہے . . . . .

احمد :- کیا بکتے ہو . . . بھاگ جاؤ یہاں سے . . . کچھ قانون نہیں چلے گا یہاں . . . سجاد اپنے الفاظ یاد کرو جو تم نے صوفیہ کو مجھ سے چھینتے وقت کہے تھے کہ اگر ایک عورت اپنی خوشی سے اپنے شوہر پر کسی کو ترجیح دیتی ہے تو کسی کو حق نہیں کہ . . . .

سجاد :- ہاں ، مگر . . . .

احمد :- ہاں . . . مگر جب تمہاری بیوی تمہیں چھوڑ کر مجھے پسند کرتی ہے تو تمہارے مقولے بدل جایا کرتے ہیں - دھوکے باز . . چلے جاؤ . .

سجاد :- میں . . . جا رہا ہوں . . . .

احمد :- تو جاؤ . . . جاؤ . . . کیوں مجھے دوبارہ چھیڑنے آ گئے - پہلے تم میرے کلیجہ میں ہاتھ ڈال کر بے رحمی سے اسے نوچ لے گئے - اور اب پھر جب روشن جسے تم ٹھکرا چکے ہو . . . میرے زخموں کا مرہم بن گئی تو پھر تم اس چنچل بچے کی طرح مچل کر اسے چھیننے آئے ہو جو اپنی چیز پھینک کر ہمیشہ دوسرے کی چیز کی طرف لپکتا ہے -

سجاد :- میں کچھ چھیننے نہیں آیا اور نہ تمہارے زخم دکھانے آیا ہوں - میں تو صرف تمہارے اس مرہم سے اتنا کہنا چاہتا ہوں کہ . . . میں قصوروار ہوں پر اکیلا نہیں صوفیہ بھی . . . .

احمد :- (گرج کر) خبردار جو تو نے اپنی ناپاک زبان سے اس کا نام لیا۔ وہ بدنصیب تیرے فریب میں آگئی . . . . تیرے بہکانے سے ایک معصوم عورت . . .

روشن :- مگر . . . احمد . . . . صوفیہ اتنی معصوم تو نہیں . . . .

احمد :- (کچھ نہ سُن کر) تم نے ہمارے بنے بنائے گھر کو اپنے بازاری عشق اور گندی زبان کے جادو سے ڈھا دیا۔ . . . تم نے اس کے معصوم دل میں میرے خلاف نفرت کا بیج بو کر اس کی زندگی میں کانٹے بچھا دیئے . . . . اور مجھے تباہ کر دیا . . . وہ غریب . . .

روشن :- ہنہہ . . . کیا کہنے اس معصومیت کے . . . .

احمد :- رہنے دو روشن . . . تم بیچ میں نہ بولو . . . تم اسے نہیں جانتیں- مگر میں اس کی رگ رگ سے واقف ہوں . . . آج سے نہیں اس وقت سے جب اسکول میں . . . .

سجاد :- کیوں جھوٹ بولتے ہو احمد خدا سے ڈرو . . . اچھا قسم کھاؤ کہ وہ کتے کا پلّہ میں نے اکیلے نے ڈیسک میں بند کیا تھا؟

احمد :- (چیخ کر) میں اس کتے کے پلّے کا ذکر نہیں کر رہا ہوں بلکہ . . (زور سے چیخنے سے اُچھُو لگ جاتا ہے)

سجاد :- ارے بھئی وہ . . . وہ تو شاید تم ان پنسلوں کا ذکر کر رہے ہو۔

. . . . بھئی چاہے کیسی قسم لے لو . . . . بھئی روشن منی کی قسم جو میں نے . . . .

روشن :۔ خبردار جو تم نے منی کا نام لیا . . . واہ بڑے آئے . . .

سجاد :۔ تو ہے اور کون میرا سوائے منّی کے . . . اور پھر . . . .

احمد :۔ (کھانستے ہیں پچی ہوئی آواز میں) بے ایمان . . . اور

روشن :۔ رہنے دو یہ مکاریاں . . . . میں جیسے سمجھتی نہیں تمہاری چالیں . . .

سجاد :۔ (ٹھنڈا سانس بھر کر) میں تمہیں جھٹلاتا تو نہیں . . . تمہیں حق ہے جو چاہو کہو . . .

احمد :۔ تم . . . . تم چاہتے ہو کہ . . . .

روشن :۔ (اس کے بگڑے ہوئے لفظوں پر مسکراتی ہے)

احمد :۔ کہ . . . مجھ سے اب روشن کو بھی چھین لے جاؤ . . . تو یہ نہیں ہو سکتا . . . روشن میری زندگی کو تاریک بنا کر اب تمہارے ساتھ نہیں جا سکتی . . . وہ میری ہے۔

سجاد :۔ شرم کرو احمد . . . دوست کی بیوی . . .

احمد :۔ اور . . . تم . . . تم جو کل ہی دوست کی بیوی کو شیطان بن کر بہکا لے گئے . . . تو کچھ نہیں . . .

روشن :۔ مگر . . . معاف کرنا احمد . . . تمہاری صوفیہ اتنی بھی بھولی نہیں کہ . . .

احمد :۔ ہیں! یہاں بھولی کا کیا سوال ہے۔

روشن :- اور کیا . . . ایسی ننھی کنواری بھی نہیں تھیں کہ ورغلانے میں آ گئیں . . .

احمد :- ہیں . . . ؟ روشن . . . یہ تم بھی اب . . .

روشن :- اور کیا . . . جیسے میں جانتی نہیں انہیں . . . سجاد کا کیا ہے۔
وہ تو خیر ہیں ہی آوارہ . . .

سجاد :- کیوں طوفان جوڑتی ہے ظالم ! (پیار سے)

روشن :- اور کیا تم تو ہمیشہ کے ایسے ہی ہو . . . تھالی کے بینگن جس کا جی
چاہے اٹھک بیٹھک کرا لے . . . تو پھر صوفیہ تو ایک چھٹی
ہوئی ہیں . . . .

احمد :- کیا بکواس ہے یہ . . . سجاد . . .

روشن :- بس رہنے دیجئے . . . ہر مرد سے مذاق کرتی ہیں وہ تو . . .

احمد :- تم . . . تم مت بولو جی . . .

روشن :- کیوں نہیں ابھی تم خود بنا رہے تھے . . . اور انور، محمود اور
لفٹننٹ قیصر کی بیویوں سے پوچھ لو . . . کون نہیں جانتا . . .
یہی نہیں میں نے سنا ہے شادی سے پہلے تو . . . سنا ہے . .

احمد :- کیا ؟ . . . کیا سنا ہے . . . بالکل جھوٹ . . قطعی بہتان . .

روشن :- آپ مجھے نہیں جھٹلا سکتے . . .

احمد :- مگر . . . تم . . . یوں تو . . . معاف کرنا روشن ۔ تم
خود ہی معاف کرنا ابھی مجھے خود عشق . . .

روشن :- ہوش میں . . . بے ہودہ کہیں کے . . .

سجاد :- حد ہو گئی احمد اب تو . . .

احمد :- بس بس تمہارا کوئی ہیچ نہیں . . .

سجاد :- چہ خوش . . . آپ چاہیں کہ روشن کو ذلیل کر لیں تو یہ میری زندگی میں تو ممکن نہیں . . . .

احمد :- یہ . . . یہ تم دونوں میاں بیوی میرے خلاف سازش کر کے کوئی خوف ناک پلاٹ بنا کر لائے ہو . . . پہلے تو میاں نے میرے آباد گھر میں تباہی ڈال دی . . . اور پھر بیگم صاحبہ آگ لگانے آن پہنچی . . . .

روشن :- یہ . . . یہ دیکھ رہے ہو سجاد . . . شرم نہیں آتی تمہیں کہ اسے بڑا اپنا دوست سمجھتے ہو، آوارہ کہیں کا . . .

احمد :- اور . . . تم . . . دونوں . . . (لکھانسے جاتا ہے)

سجاد :- مجھے تم جو چاہو کہہ لو . . . مگر روشن . . . .

احمد :- اجی دیکھ لیا آپ کی روشن کو بھی . . . .

روشن :- یہ . . . یہ کم بخت ابھی مجھ سے اس قدر فحش قسم کی باتیں کر رہا تھا کہ حد نہیں . . . میں تو صوفیہ سے کہنے آئی تھی کہ . . .

احمد :- ہوں . . . صوفیہ سے کہنے آئی تھیں . . . تو جب دیکھ لیا تھا کہ وہ نہیں ہے تو چلی گئی ہوتیں . . . کہ . . .

روشن :- سراسر جھوٹ . . . میں جا رہی تھی . . . مگر یہ ایک مکار ہے۔ وہ باتوں کا جال پھیلایا ہے کہ . . . ایسی فحش باتیں کہ میرے تو منہ

سے بھی نہیں نکلتیں ۔ ۔ ۔

احمد :- میں نے جال پھیلایا کہ تم ہی شوہر بھاگ کر مجھے پھانسنے لگیں ۔

سجاد :- احمد ۔ ۔ ۔ زبان سنبھال کر ۔ ۔ ۔ شریف عورتوں سے بات کرنے کے لائق نہیں ۔ (صوفیہ جو شاید دروازے پر کھڑی سب سُن رہی تھی، آتی ہے ۔ سب بُری طرح گھبراتے ہیں ۔ روشن کے تو ہوش اڑ جاتے ہیں)

صوفیہ :- اوہوں! عاشق و معشوق میں بڑے راز و نیاز کی باتیں ہو رہی ہیں ۔

احمد :- اوہ تم صوفیہ ۔ ۔ ۔ تم ۔ ۔ ۔ کیوں ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- جی ہاں میں ۔ ۔ ۔ دولہا میاں کو مبارک باد دینے چلی آئی ۔ ۔ ۔ اوہو آپ بھی ہیں ۔ ۔ ۔ پورا میدان جمع ہے ۔ ۔ ۔ لیلیٰ بھی ہے (روشن کی طرف ڈرامائی انداز میں) ۔ ۔ ۔ مجنوں بھی اور (سجاد کی طرف) آپ آپ کون ہوئے ۔ ۔ ۔ ٹھیک ۔ ۔ ۔ آپ ہوئے رقیب ۔ ۔ ۔ اور ۔ ۔ ۔ (صوفہ پر لیٹ جاتی ہے)

احمد :- لاحول ولا قوۃ!

صوفیہ :- (زور زور سے قہقہے لگاتی ہے ۔ روشن بدحواس ہو کر چاروں طرف دیکھتی ہے ۔ رک کر) اوہ ۔ ۔ ۔ معاف کیجئے گا ۔ ۔ ۔ نئی بیگم صاحبہ میں بغیر اجازت آپ کے صوفے پر بیٹھ گئی ۔ ۔ ۔

روشن :- زبان سنبھال کر بات کرو ۔ ۔ ۔ بدتمیز کہیں کی ۔ ۔ ۔

صوفیہ :- اوہ ۔ ۔ ۔ بس تمیز دار تو آپ ہیں ۔ ۔ ۔ کیا کہنے ہیں میرے ہی

گھر میں میرے شوہر سے عشق فرمایا جا رہا ہے . . . یہی ہے شرافت تو . . .

صوفیہ :- اب . . . یہ بے بات میرے منہ لگ رہی ہیں . . .

احمد :- صوفیہ . . .

صوفیہ :- فرمائیے . . . معاف کیجئے گا . . . میں نے آپ کی محبوبہ کو کچھ کہا . . . بُرا لگا ؟

احمد :- چھ . . . چھ . . . بخدا کیا عورت ہے !

صوفیہ :- ناگوار گزرا آپ کو . . .

احمد :- بھئی میں پاگل ہو جاؤں گا . . . توبہ . . . ہے . . .

صوفیہ :- افوہ . . . ابھی سے دشت پیمائی شروع کر دی . . ابھی تو . . .

سجاد :- صوفیہ . . . بات ختم کرو . . .

صوفیہ :- جی کیا فرمایا . . آپ یعنی آپ کون . . . اوہ بھولی . . . عاشق صادق . . . نہیں . . . میرا مطلب ہے عاشق سابق . . . اہا ہا ہا . . .

سجاد :- (اس سے پہلے کہ وہ طعنہ دے) صوفیہ . . .

صوفیہ :- یہ آپ مجھے گھرکیاں کیوں دے رہے ہیں . . جانتے ہیں یہ گھر کس کا ہے ؟ . . . ابھی تک تو میرا ہے - آگے اگر آپ کی بیگم صاحبہ کی کوشش بار آور ہو گئیں تو . . .

روشن :- دیکھ رہے ہو . . . برابر ذلیل کئے جا رہی ہیں . . میاں اوّل نمبر کا

بدمعاش (صوفیہ سے) میں تو تم سے بات کرنے آئی۔ اور لے میٹھا
اپنی لغویات . . . .

صوفیہ :- کون؟ . . . یہ احمد . . . چہ . . . . . .

روشن :- ہاں . . . اور . . .

صوفیہ :- ٹھہرو . . . تمہیں انھوں نے "خوابوں کی ملکہ" کہا . . یارانی یا . .

روشن :- ہاں آں، . . .

صوفیہ :- اور . . . میری ڈوبتی ہوئی دنیا کی . . . کی . . . خدا جانے
کیا بھول گئی . . .

احمد :- صوفیہ . . . . !

صوفیہ :- اور آسمان سے تارے نوچ کر تمہاری ساڑھی میں لگانے کا وعدہ
اور تمہارے دہکتے ہوئے حسن کے شعلوں سے اپنے عشق پر صیقل
نہیں کرائی؟

روشن :- ایں؟ (کچھ نہ سمجھ کر) واہ . . . تمہیں کو مبارک ہوں یہ صیقلیں . . .

صوفیہ :- اور تم سے اپنی زندگی کے جام میں شراب نہیں انڈلوائی۔

روشن :- (بہت برا مان کر) یہ . . . میں . . . ہوش میں آؤ۔ کیا سمجھا
ہے مجھے؟

صوفیہ :- اور تمہاری مخروطی انگلیوں سے اپنے پریشان بالوں میں کنگھی . . .

روشن :- (رو پڑتی ہے) یا خدا مجھے موت دے۔

صوفیہ :- چہ . . . بچاری روشن . . . اور ان پرانے گھسے ہوئے جملوں

پر بچاری پھسل گئی۔

روشن :۔ میں کیوں پھسل جاتی . . . میں . . . خدا غارت کرے اس کمبخت کو . .

سجاد :۔ روشن . . . چلو . . . یہاں ٹھہرنا حماقت ہے . . .

روشن :۔ (روتی ہے) اوہ . . . میرے لئے اس دنیا میں کہیں ٹھکانہ نہیں ہیں . . .

سجاد :۔ کیا کہہ رہی ہو روشن . . . مجھے . . . مجھے معاف کر دو۔ . . . آؤ . . . چلو . . .

صوفیہ :۔ پیر . . . پیر پکڑو . . . یوں نہیں . . . اونہنک ایسے نہیں . . . پیر . . .

سجاد :۔ صوفیہ ! . . . چلو روشن ہم ان . . . کم بخت . . .

روشن :۔ میں . . . آہ . . . یا خدا . . .

(دونوں نہایت پراگندہ اور کھسیانے کسی نہ کسی طرح باہر نکل جاتے ہیں۔ صوفیہ زور سے قہقہہ لگاتی ہے۔ احمد جو غور سے انہیں جاتا دیکھ رہا ہے چونک کر باغیانہ انداز سے مڑتا ہے)

صوفیہ :۔ (بڑے تیکھے انداز سے بھویں چڑھاکر) اوہو . . . چہ چہ . . .

سجاد :۔ صوفیہ . . . !

صوفیہ :۔ مجھے معلوم ہے . . . تمہارے دوہرانے کی ضرورت نہیں . . . نمک کے پانی کا غرارہ . . . ایں ؟ . . . صبح ہی صبح . . . کیوں . . . ؟

احمد :- ہاں . . . مگر . . . تم ۔

صوفیہ :- اور پھر جیلی لگا ہوا توس (گھن کھا کر) ہی . . . ہی . . . اور . . .

احمد :- مگر میں . . . .

صوفیہ :- (نہ سُن کر) کانٹے میں لگا کر . . . جیسے بچے کا جھنجھنا . . . کیوں ؟
چچ چچ . . . بچارا احمد . . . گولیاں . . . گولیاں کھائی تھیں ؟

احمد :- نہیں . . . مگر پہلے یہ بتاؤ . . .

صوفیہ :- ہیں . . . ؟ گولیاں نہیں کھائیں (تڑپ کر الماری میں سے گولیاں نکالتی ہے) حد ہے لاپروائی کی . . . کیا بیوقوف عورت تھی کہ نہ دوا کا خیال نہ (گولیاں لے کر) منہ کھولو . . . آ . . .

(احمد منہ کھول دیتا ہے)

صوفیہ :- (گولیاں ڈال کر) توبہ ہے . . . اتنی بھی کیا لاپرواہی . . . (گلاس اٹھا کر اس کے منہ سے لگا دیتی ہے ۔ احمد پانی پیتا جاتا ہے اور اسے دیکھتا جاتا ہے ۔ گویا منتظر ہے کہ گلاس منہ سے ہٹے اور کچھ کہے) انسان کی دوا کا تو خیال رکھے . . . کہ بس . . .

(گلاس نہیں ہٹتا اور پردہ گر جاتا ہے)

# خواہ مخواہ

## کردار

رفیق :- نہایت ذہین اور خوددار - لڑکیوں کے نام سے چڑتا ہے -
محمود :- اس کا عزیز دوست -
طاہرہ :- کالج کی تیز طرار لڑکی - لڑکوں میں بہت عزیز ہے - رفیق کے نام سے نفرت کرتی ہے -

(رفیق کے کمرے میں اسے پریشان کرنے کے لئے محمود موجود ہے)

رفیق :- یار محمود کان چاٹ گئے۔ اماں کبھی تو دنیا کی کسی اور بات کا ذکر کیا کرو۔ جب دیکھو وہی عاشقی کے قصے، لونڈیوں کا رونا۔

محمود :- اور پھر دنیا میں اور رہ ہی کیا گیا ہے۔ تمہاری رائے ہے روٹی اور گیہوں کے بوروں سے دلچسپی لینے لگوں یا اینٹوں کا بھٹہ کھول دوں بھیّا میرے۔ عشق سے زیادہ لطیف اور حسین چیز اور ہو ہی کیا سکتی ہے۔ اور جی بھی کیسے مانے۔ کل رتنا نے یار عباسی کو ٹینس میں وہ مار دی ہے کہ یاد ہی کرتا ہوگا۔

رفیق :- ہنہ۔ مجھے الّو بنا رہے ہو جیسے میں جانتا نہیں، کہاں عباسی اور کہاں وہ بھدیلی رتنا۔ جان بوجھ کر ہار گیا ہوگا۔ یہ تم جیسے اُلّو جان جان کر لڑکیوں کو بے وقوف بنانے کے لئے ہارنے کے ڈھونگ رچا لیتے ہیں۔

محمود :- ہاں یار۔ مگر رتنا کو دیکھ کر کس کا جی ہارنے کو نہ چاہے گا۔

رفیق :- ہنہ رتنا۔ سرلا۔ مالتی۔ خورشید تمہارے لئے سب ہی حوریں ہیں۔

محمود :- ارے ہٹاؤ جی تمہارا تو دماغ خراب ہو گیا ہے۔ کوئی لڑکی بھی آنکھوں

میں نہیں جچتی۔

رفیق :۔ مجھے تو جب کوئی ہو بھی اس قابل۔ کم بختیں سب کی سب کالی پیلی، اودی، چپٹی بھینگی۔

محمود :۔ ارے ہٹ پگلے تیرے کہہ دینے سے سب ہی اندھے ہو جائیں گے۔ نزہل کالی ہے؟

رفیق :۔ ایک نزہل ذرا غنیمت ہے تو وہ اترا اتی اتنا ہے کہ بس میں نے تو آج تک بات نہیں کی اس سے۔

محمود :۔ جی ہاں اور جیسے وہ تمہیں بہت منہ لگائیں۔

رفیق :۔ جب تم جیسوں کے جوتیاں لگاتی ہیں، تو مجھے منہ نہ لگانا کیا معنی۔ یقیناً میں تو سجدہ کے لائق ہوں۔

محمود :۔ اچھا طاہرہ؟ اس کے متعلق کیا رائے ہے —— کیوں؟

رفیق :۔ توبہ توبہ یہ صبح صبح کس کا نام لے لیا۔ خدا قسم ابھی ناشتہ بھی نہیں کیا اور...

محمود :۔ ارے ہم سے چلتے ہو —— ل جائے تو جوتیاں آنکھوں سے لگاؤ۔

رفیق :۔ تم کہتے ہو ل جائے اماں یہاں دس گز سے تو بات کرتا ہوں۔ آج تک ڈھیل ہی نہیں دی۔ (وقفہ)

محمود :۔ آخر رفیق اس میں عیب کیا ہے؟

رفیق :۔ یہ تم نے بڑا مشکل سوال کیا۔ اگر تم پوچھتے کون سا وہ خوش نصیب عیب ہے جو اس میں نہیں ہے تو شاید میں بتا سکتا ایک بات پوچھوں، بتاؤ گے۔

محمود :- ہا- ہاں پوچھو-

رفیق :- میں کہتا ہوں کون سی وہ خوبی ہے جو طاہرہ میں موجود ہے- مانا کہ بدشکل نہیں لیکن یہ گرٹیا گاریو تینے کا کیوں شوق ہے؟ فیل ہونے میں وہ مشاق - اترانے کا مرض اُنہیں-

محمود :- ارے ہٹ یار فیل ہونے سے کیا ہوتا ہے- ذہین تو ہے-

رفیق :- یعنی شاید یونین کی پریذیڈنٹ بن گئی اور وہ بھی تم جیسے خوشامدی ٹٹوؤں کی بدولت تو بس ذہین ہو گئی- یا دو چار واہیات مضمون لکھ دیئے- تو بس کمال کر دیا-

محمود :- تم اسے ٹھیک سے جانتے تک نہیں خواہ مخواہ بکواس کرنے لگے-

رفیق :- ایسی چھچھوری بدزبان لڑکیوں سے ملنا میں اپنی ہتک سمجھتا ہوں-

محمود :- کیا جھکی انسان ہو- یعنی طاہرہ اتنی اچھی لڑکی ہے کہ . . . . اب تم یقین تھوڑی کرو گے-

رفیق :- کیوں؟ کیا بات؟

محمود :- یہی کہ وہ بے چاری تو تمہاری بہت تعریفیں کرتی ہے- اجی چھوڑو تمہیں ان باتوں سے کیا دلچسپی-

رفیق :- نہیں- پھر بھی معلوم تو ہو آخر وہ میری کیا تعریفیں کرتی ہیں- ارے میں خوب جانتا ہوں وہ اصل میں مجھ سے جلتی ہے- افوہ کہتا تھا پچھلے جاڑوں میں جب ڈیپوٹیشن جا رہا تھا تو اس نے میری خوب مخالفت کی——

مگر——

محمود :- ارے بھلا وہ تمہاری کیوں مخالفت کرتی ؟

رفیق :- اس لئے کہ میں دوسروں کی طرح ان کے حضور میں ناک جو نہیں رگڑتا۔

محمود :- واہ - ارے عقل مند خود دار انسان کی تو اور دل میں عزت ہوتی ہے۔ دراصل یہی ادا تو تمہاری اسے پسند ہے کہ . . . . خیر ہٹاؤ بھی اور بات کرو —— وہ سوٹ کیس خرید لائے۔

رفیق :- (جلدی سے) نہیں آج جاؤں گا - فرصت نہیں ملی - ہاں تو کیا پسند ہے اسے ؟

محمود :- کچھ نہیں یہی کہ —— یار تم ان لڑکیوں کی سائیکالوجی کو نہیں سمجھ سکتے - یہ بس ذرا عجیب چیزیں پسند کرتی ہیں۔

رفیق :- یعنی !

محمود :- یعنی یہ کہ شاید یہی بات اس کے دل میں گھر کئے ہوئے ہو کہ تم دوسروں کی طرح اس کی خوشامد نہیں کرتے۔

رفیق :- آ —— آ - مگر تمہیں کیسے معلوم ؟

محمود :- (رومنٹک آواز میں) ارے تمہیں کیا خبر تاڑنے والے تاڑ جاتے ہیں۔ بھیا میرے یہ باتیں چھپی رہتی ہیں —— وہ کیا مثل ہے - مشک اور عشق —— وہ کیا ہے ؟ وہ ——

رفیق :- ہشت - بے وقوف کہیں کے۔

محمود :- اماں بے وقوف تو ہو تم کہ تمہیں پتہ بھی نہیں اور وہ تم پر جان دیئے بیٹھی ہے۔

رفیق :۔ کیا بک رہے ہو؟ ہُنہ ۔

محمود :۔ اور میں نے جو کہا کہ تم رفیق کی اصلیت نہیں جانتیں تو کہنے لگیں کہ انسان کو پہلی نظر میں جو نہ پہچان سکا وہ کبھی مر کر بھی نہ پہچانے گا۔ میں نے کہا بھلی آدمی اس سے ملو تو پتہ چلے۔ تو بولیں ——

رفیق :۔ کیا بولیں ؟

محمود :۔ بولیں۔ تو پھر ملوا دیجئے نا۔ میں نے انہیں دیکھا تو کئی دفعہ ہے۔ مگر ڈبیٹ میں ۔

رفیق :۔ (بہت بُرا مان کر) جی ہاں وہ جب اٹھ کر چلی گئی تھیں۔ کہ محترمہ کو میرا منہ دیکھ کر ہنسی آ رہی تھی ۔

محمود :۔ یہ کس نے کہا تم سے ارے ؟ یعنی میں تو اس کے پاس بیٹھا تھا خدا کی قسم۔ یعنی یہ بھی خوب رہی۔ بات یہ ہوئی کہ لڑکیاں سے چھیڑنے لگیں تو وہ ہنسنے لگی۔ رفیق اصل میں ہمارے کالج کے لڑکے ہیں بھی ذلیل یعنی اس قدر اچھے لڑکوں کے آگے اگر وہ تمہاری تعریف کرے تو خواہ مخواہ جل اٹھتے ہیں اور چاہتے ہیں کسی طرح نفرت پیدا کر دیں۔ ہم تو بے چاری کو چھیڑا کرتے ہیں ۔

رفیق :۔ کیا چھیڑتے ہو ؟

محمود :۔ یہی کہ وہ تم سے شرماتی ہے ۔

رفیق :۔ (ہنس کر) اوہ بڑے شریر ہو تم لوگ ۔

محمود :۔ ارے یار سچ مچ شرمانے لگی ہے وہ ۔

رفیق :- ہشت - پاگل ہو تم !

محمود :- نہیں کچھ ہوتا ہے ایسا کہ چھیڑو تو خواہ مخواہ شرم آتی ہے - ہاں تو پھر تم چلو گے -

رفیق :- کہاں ؟

محمود :- ارے طاہرہ کے یہاں - بھئی میں وعدہ کر آیا ہوں - کیا مجھے ذلیل کراؤ گے - بخدا کئی مرتبہ کہہ چکی ہے -

رفیق :- کیوں بنا رہے ہو، ہُنہ !

محمود :- لعنت کم بخت پر جو تمہیں بنائے - یار وہ تم سے ملنا چاہتی ہے اور تم اترائے جاتے ہو اس نے تمہارا آرٹیکل "عورت کی فطرت" پڑھا — بس — لوٹ ہو گئی - کہنے لگی - (گھنٹہ بجتا ہے) ارے یار دیر ہو گئی چلتا ہوں - اچھا تو پھر کس دن ؟

رفیق :- چپ - ٹھہرو اماں - کیا فرمانے لگیں -

محمود :- کب ؟

رفیق :- آ — ابھی تو تم کہہ رہے تھے وہ میرا مضمون دیکھ کر — کہ ؟

محمود :- ہاں وہ — کہنے لگیں (طاہرہ کی نقل میں) محمود صاحب ! اگر اسی طرح ہر انسان عورت کی فطرت کو پہچان لے تو پھر یہ آئے دن طلاقیں کیوں ہوں ؟

رفیق :- ایں — یہ — یہ طاہرہ نے کہا ؟

محمود :- ہاں، تو پھر اتوار کو آٹھ بجے چلو گے نا ؟

رفیق :- میں ---- آ ---- بھئی کہہ نہیں سکتا۔
محمود :- نرے جھینپو ہو ---- اماں نہیں کھا جائے گی وہ تمہیں۔ ہاں !
رفیق :- . . . . . (ہنستا ہے)
محمود :- اور کیا عجب کھا بھی جائے۔ کیوں ؟ (دونوں ہنستے ہیں)

(طاہرہ کے گھر میں)

محمود :- (گنگنا رہا ہے اور ٹہل رہا ہے ---- طاہرہ آتی ہے)
طاہرہ :- اوہ جناب ہیں۔ اور مجھ سے نوکر نے کہا کوئی صاحب ملنے تشریف لائے ہیں۔ سنا تشریف ؟
محمود :- ہوں تو گویا ہم صاحب نہیں بلکہ ----
طاہرہ :- نہیں یہ بات نہیں۔ کہئے تو پھر کہاں سے تشریف لئے چلے آرہے ہیں۔
محمود :- ذرا رفیق سے ملنے گیا تھا۔
طاہرہ :- کون رفیق ؟
محمود :- ارے رفیق ---- رفیق ---- اپنا فلسفی رفیق۔
طاہرہ :- اچھا ---- (ہنستی ہے) اوہ ---- وہ آپ کے مینڈک صاحب ؟
محمود :- ایں ---- یہ کیا بے ہودگی ہے۔
طاہرہ :- جی ہاں (ہنستی ہے) ہم نے ان کا نام مینڈک صاحب ہی رکھا ہے، وہ جس دن سے انہوں نے گلا پھاڑ پھاڑ کر تقریر کی تھی نا۔ بھئی میرا تو ہنسی کے مارے دم نکلا جا رہا تھا۔
محمود :- بڑی بدتمیز ہیں آپ لوگ !

طاہرہ :- واہ ہم کیوں ہوتے بدتمیز۔ بھئی سچ بتائیے۔ اس دن تو میرا بُرا حال ہو گیا۔ اور رتنا کم بخت نے اور ہنسانا شروع کیا۔ غریب پر ترس بھی آرہا تھا معلوم ہوتا تھا بیچارے کی پیٹھ میں کنکھجورا چمٹا ہوا ہے۔

محمود :- ارے ہٹائیے نفریہ کو یہ رتنا خدا قسم بہت اتراتی ہے۔ خیر وہ آرٹیکل تو دیکھے آپ نے اس کے؟

طاہرہ :- اُف - نفرت!

محمود :- کیوں؟

طاہرہ :- چہ - کس قدر لغو باتیں لکھتا ہے۔ چہ چہ بھئی اس دن سے تو مجھے واقعی اس کی صورت سے نفرت ہو گئی۔ معاف کیجئے گا محمود صاحب۔ بھئی یہ آپ کے رفیق صاحب۔ خدا کے لئے ان سے کہئے یہ نیلی پتلون کا تو اب قصور معاف کر دیں۔ بالکل گارڈ بابو لگتے ہیں۔ نرمل کی رائے ہے کہ اس سال ہم سب لڑکیاں چندہ جمع کر کے ان کے لئے ایک نئی پتلون بنوا دیں۔ بھئی اور کیا۔ تسرلا نے کہا بھئی ہم دو دفعہ سینما نہ جائیں گے۔ خورشید تو اس بات تک تیار ہے کہ ہم سب سنگار کا سامان خریدنے کے بجائے رفیق صاحب کو پتلون بخش دیں۔ چہ بالکل الّو ہیں رفیق تو ——

محمود :- واہ واہ قربان جائیے کیا مہذب خواتین کی زبان ہے۔

طاہرہ :- اور کیا کسی کو کیا حق ہے لوگوں کی آنکھ میں زخم کی طرح کھٹکنے کا —— کوئی بات ہے۔

محمود :- (ڈرامائی انداز میں) اوہ —— بےچارہ رفیق —— اوہ

طاہرہ :- ایں ؟

محمود :- کچھ نہیں ـــ یہی کہ آپ ـــ آپ یہاں اس پر گھڑیاں گھونٹ رہی ہیں اور ادھر ـــ کیا دُنیا ہے ؟

طاہرہ :- آپ اسے بے چارہ کہتے ہیں ؟

محمود :- اور نہیں تو کیا کہوں بچارا بدنصیب - بیوقوف -

طاہرہ :- یہ آپ ٹھیک ٹھیک ان کی تعریف کر رہے ہیں -

محمود :- مذاق نہ کرو طاہرہ - تمہارے لئے تو ہر بات میں ہنسی اور ٹھٹھے موجود ہیں - کسی نوجوان کی زندگی تمہارے لئے ایک خاک کے ذرّے سے بھی زیادہ بے حقیقت ہے - تم نئے زمانے کی نئی لڑکیاں نہ جانے اپنے آپ کو کیا سمجھتی ہو - ایک ذہین طالب علم جو نہ جانے ترقی کر کے کیا سے کیا بن سکتا ہے - اسے تباہ کرنا - بس یہ آتا ہے تم لوگوں کو -

طاہرہ :- یہ کس کا ذکر کر رہے ہیں آپ ؟

محمود :- طاہرہ بنو مت - تم جانتی ہو میں رفیق کا ذکر کر رہا ہوں -

طاہرہ :- یا خدا ـــ رفیق اور ذہین -

محمود :- کیا اس میں بھی تمہیں شک ہے ؟ ہر سال کون یونیورسٹی میں اوّل آتا ہے ہمارے کالج کی عزت کون بچائے ہوئے ہے . . . اور

طاہرہ :- یہ آپ رفیق کے لئے کہتے ہیں جسے آپ اوّل درجے کا بے وقوف کہتے تھے -

محمود :- وہ میری غلطی تھی - میں نے جب تک اسے پہچانا نہیں تھا - لیکن ہے پھر

بھی بے وقوف یہ تو عام قاعدہ ہے کہ از حد ذہین لڑکے اسی طرح بے وقوفی سے عشق کرتے ہیں۔

طاہرہ :۔ عشق —— عشق —— رفیق اور عشق ؟ یعنی کل کہیں آپ یہ نہ کہنے لگیں کہ رفیق صاحب پیر میں پازیب باندھ کر ناچا بھی کرتے ہیں۔ توبہ ! خدا کے لئے ان سے کہئے گا کہ وہ ہمیں ویسے ہی اپنی جملہ حماقتوں کے باعث کافی سے زیادہ بُرے لگتے ہیں۔ بہتر ہے اب اور . . .

محمود :۔ طاہرہ ، مجھے تم سے یہی امید تھی۔ بہ خدا بالکل یہی الفاظ میں سننے کے لئے تیار تھا۔ اور رفیق نے بھی کہا تھا کہ محمود بے کار مجھے ذلیل نہ کرو۔ میں اپنی قسمت پر شاکر ہوں۔ میں ایک غریب اور کنگال طالب علم اور وہ ایک رئیس کی ناز پروردہ اکلوتی بیٹی ——

طاہرہ :۔ اچھا یہ تو بتائیے وہ ہے کون بدنصیب جس سے رفیق صاحب عشق فرما رہے ہیں۔

محمود :۔ رہنے دو۔ تمہیں اور افسوس ہو گا۔ اور تمہاری ہتک ہو گی۔ تمہاری عزت افزائی تو بس اسی میں ہوتی ہے کہ دنیا بھر کے مفت خورے خوشامد میں لگے رہیں۔

طاہرہ :۔ مگر میں پوچھتی ہوں وہ ہے کون —— ؟ رتنا ہو گی —— کہوں گی آج رتنا سے ؟ ( ہنستی ہے )

محمود :۔ میں جانتا تھا کہ تم ہنسو گی —— لو اور ہنس لو —— یہ خوش نصیب تم خود ہو۔

طاہرہ :- کون میں ؟ —— یا اللہ ! (بہت ہنستی ہے)

محمود :- اور ہنسو- اس میں ہنسی کی بات ہی ہے- یہ عباس لقوڑی ہیں اور نہ جعفری کہ تم سن لیتیں کہ وہ تمہیں کیا سمجھتے ہیں تو دانت کھلا کر ہنس دیتیں- میں جانتا تھا- میں نے اسے آج تک سمجھایا-

طاہرہ :- ہنسی کی بات ہی جو ہے- واہ بھئی واہ- مگر بڑے کمینے ہیں یہ رفیق!

محمود :- کسی کو پسند کرنا کمینہ پن ہی تو ہے نا ؟ خوب ! ایک شخص آپ کی خوبیوں کا مدّاح ہے اسے آپ کمینے کا خطاب دیتی ہیں- یہ جو سارے کالج کے لڑکے آپ کے پیچھے دیوانے ہیں تو کیا آپ کے خیال میں یہ سب آپ کے پیچھے عاشق ہیں-

طاہرہ :- واہ میرے کیوں ہوتے خدا نہ کرے-

محمود :- لیکن سچ کہنا کبھی رفیق بھی ایسے تمہارے پیچھے لگا- کبھی کوئی تہذیب کے خلاف بات کی-

طاہرہ :- نہیں تو مگر ——

محمود :- اور کبھی آپ نے اسے اپنے اوپر فدا ہوتے دیکھا ؟ کبھی آپ کو شبہ بھی ہوا کہ وہ آپ سے محبت کرتا ہے-

طاہرہ :- نہیں اور یہ ہو بھی کیسے سکتا ہے- رفیق کو مجھ سے ہمیشہ جلن رہی ہے-

محمود :- غلط بالکل غلط یہ سب آپ کے خوشامدیوں نے باتیں لگائی ہیں- آج تک- یہ سمجھ لیجیے اتنے دن ہو گئے کبھی زبان سے لفظ تک نہیں نکالا- وہ تو میں نے اس کے پاس نظمیں لکھی ہوئی دیکھ لیں-

طاہرہ :۔ نظمیں ؟ یا اللہ !

محمود :۔ ہاں وہ مجھے یاد نہیں ——— وہ ——— وہ کیا ہے ——— "وہ آئی طاہرہ وہ نور برساتی ہوئی آئی"

طاہرہ :۔ اے ہے کیا نکونا شعر ہے۔

محمود :۔ جو کہتا تو ہوں مجھے یاد نہیں ——— کچھ ایسا ہی ہے۔ اجی لمبی لمبی نظمیں گیت سبھی کچھ ہیں طاہرہ ایک بات کہتا ہوں۔ مانو گی۔

طاہرہ :۔ ضرور بشرطیکہ ماننے کی ہوئی۔

محمود :۔ تو ایک دفعہ اس بدنصیب سے مل لو۔ دیکھو دیکھو میں کوئی عجیب بات نہیں کہہ رہا ہوں تم اس سے ملو تو وہ تمہیں پہچان جائے گا اور وہ جو خیالی تصویر اپنے من مندر میں بنا رکھی ہے وہ ٹوٹ جائے گی تم مل کر اسے سمجھا سکتی ہو ہمارے سمجھانے سے تو وہ سمجھ چکا ———

طاہرہ :۔ توبہ ! ہٹئے بھی۔ یہ کیا باتیں کر رہے ہیں ؟

محمود :۔ اس میں ہرج ہی کیا ہے۔ کم بخت میں بڑا ضبط ہے۔ گھل گھل کر جان دے دے گا۔ مگر اف نہ کرے گا۔ یوں شاید آپ سے مل کر اس کی سمجھ میں آجائے۔ اس میں تمہارا کیا جاتا ہے۔ میری خاطر ایک دفعہ مل لو پھر۔ اچھا تو اتوار کو بلا لاؤں۔ دیکھو طاہرہ اب ———

طاہرہ :۔ بھئی مجھے اچھا نہیں لگتا۔

محمود :۔ تو کیا ہوا۔ ہماری خاطر۔ ہم نے کہا نا۔ بس ——— ایک دفعہ۔

طاہرہ :۔ خیر بلا لایئے۔ مگر پھر اگر کچھ برا لگ جائے انہیں تو ———

محمود :- ارے وہ کیا بُرا مانے گا۔ نام سن کر تو غریب کو پسینے آنے لگتے ہیں۔

طاہرہ :- ہٹیے بھی —— چہ یہ کیا۔

محمود :- اچھا تو اتوار کو —— اچھا خدا حافظ!

(بہت دن گزر چکے —— رفیق اور طاہرہ)

رفیق :- تارا؟

طاہرہ :- ہاں رفیق؟

رفیق :- ہمیں ایک دوسرے سے ملتے ہوئے کتنے دن ہو گئے۔

طاہرہ :- یہی کوئی چار پانچ مہینے۔ دسمبر میں ملے تھے۔

رفیق :- سچ؟ اور طاہرہ مجھے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم صدیوں سے ایک دوسرے کو جانتے ہیں۔ شاید گزشتہ جنم میں بھی ہم اسی طرح ایک دوسرے سے محبت کرتے آئے تھے۔

طاہرہ :- اوہ —— ہاں رفیق۔

رفیق :- اور اگلے جنم میں بھی ہم دونوں بھولے ہوئے راستوں کی طرح بھٹک کر آخر کو مل جائیں گے۔

طاہرہ :- اور تم تو بالکل ہی شاعر ہو گئے ہو۔ کیا کچھ گیت لکھنا شروع کر دیئے۔

رفیق :- تمہیں دیکھ کر میں ہمیشہ شاعر بن جایا کرتا ہوں۔ میری رگ رگ میں شعر رقص کرنے لگتے ہیں اور گیت تو میں نے اسی دن سے لکھنے شروع کر دیئے تھے۔ جس دن ہماری ملاقات ہوئی تھی۔

طاہرہ :- اچھا تو کہاں ہیں وہ گیت؟

رفیق :- ارے تمہیں نہیں معلوم ؟ تم نے نہیں سنے سچ - افسوس تم بڑی ظالم ہو میری ہر سانس گیت بن گئی ہے ——— میرے خون میں نغمے دوڑتے ہیں اور تم نہیں سنتیں - طاہرہ ؟

طاہرہ :- ہاں !

رفیق :- ذرا سوچو ہم نہ ملتے تو میری زندگی کتنی نامکمل رہ جاتی - اور تم سوچ نہیں سکتیں طاہرہ تم نے مجھے کیا سے کیا بنا دیا - اگر میں تم سے نہ ملتا تو بس ایک بے تراشے ہوئے ہیرے کی طرح خاک میں دبا پڑا رہتا ——— اور تم ——— تم طاہرہ -

طاہرہ :- میں ؟ (سانس لے کر) اگر میں تم سے نہ ملتی تو ——— میری زندگی کا مقصد ادھورا رہ جاتا - میں پیدا ہو کر بھی - ناپید ہی رہتی (جملے میں کچھ غلطی محسوس کرتی ہے) اُہوں - مجھے زندگی کا اصل مقصد نہ معلوم ہوتا -

رفیق :- اور کیا میں اس مقابلہ میں کامیاب ہو جاتا ؟ اجی توبہ کرو - اس سے پہلے بھی میں کئی مقابلوں میں بیٹھا - مگر بے کار - اوّل تو میری پہنچ ہی نہ ہوئی (جھجکتا ہے) دوسرے دل میں وہ امنگ - وہ جیتنے کی خواہش وہ تمہیں اپنا بنانے کے لئے کسی قابل ہے - بننے کا جنون اور تمہاری حسین - محبت - مجھے سہارا دیئے اوپر اٹھائے لئے چلی گئی - وہ تمہارا خیال تمہارے لطیف قہقہے - تمہاری سحر بار آنکھوں کے بے پناہ جنبش یہ سب مجھے کسی قابل بننے کے لئے اوپر کھینچے لگیں -

طاہرہ :- مگر تم اس لائق تھے کہ تمہیں اچھی سے اچھی لڑکی مل جاتی رفیق -

رفیق :- توبہ کرو اچھی سے اچھی لڑکی تمہارے سامنے خاک نظر آتی ہے۔ اور طاہرہ ہم ایک دوسرے ہی کے لئے بنے تھے۔ جس طرح سیب کے دو ٹکڑے۔ انہیں جوڑ دو تو مکمل سیب بن جائے گا۔ اسی طرح ہماری زندگی خواہ ہم کہیں پیدا ہوتے۔ کہیں رہتے۔ لیکن ضرور مل جاتے۔ طاہرہ تم قسمت کی قائل ہو ——!

طاہرہ :- قسمت کو تو نہیں جانتی ہاں خوش قسمتی کی قائل ہوں چونکہ . . . (ہنستی ہے)

رفیق :- اوہ ہاں . . . مگر خوش قسمتی تو آج کل میری مہمان ہے۔ یہ تم نے کہاں سے اسے جھپٹ لیا۔ (دونوں ہنستے ہیں) معلوم ہوتا ہے . . . یہ خوشی یہ مسرت میرا دم گھونٹ دے گی۔ بتا نہیں سکتا طاہرہ منگنی کے بعد سے میں کس عالم میں رہتا ہوں۔ جی چاہتا ہے یہ نوکری ووکری پر لات مار کر گھر میں آن بیٹھوں اور بس تمہارا منہ دیکھا کروں (کچھ غلطی محسوس کرتا ہے) مگر اب یہ فرقت کے دن زیادہ دیر میری روح کو نہیں پیس سکتے۔ کیوں اگلے ہفتے ہی تو ہے نا ہماری شادی ؟

طاہرہ :- ہاں رفیق —— مگر ——

رفیق :- کہو کہو کیا کہتی تھیں۔ بھئی دیکھو یہ اچھی بات نہیں کہو نا۔

طاہرہ :- یہی کہتی تھی کہ —— کہ معلوم ہوتا ہے کہ (شرمائی ہنسی ہنستی ہے) جیسے بہت ——

رفیق :- (شوق سے) جیسے برسوں پڑے ہیں۔ ہیں نا ؟ کیوں ؟ کیوں طاہرہ . . ؟

طاہرہ :- ہاں !

رفیق :- اوہ ــــ میری طاہرہ ــــ کہو ــــ کہو تم میری ہو۔ ایک بار کہو کہ تم میری ہو۔

طاہرہ :- تم جانتے ہو رفیق میں تمہارے سوا کسی کی نہیں ہو سکتی ۔

رفیق :- اوہ ــــ اب ۔میں یہ ہفتہ اور بھی مشکل سے گزار سکوں گا۔ محمود کو میں نے کارڈ چھپنے کا انتظام کرنے کو کہہ دیا ہے ۔ بڑا اچھا آدمی ہے یہ محمود!

طاہرہ :- (ہنستی ہے) ہاں !

رفیق :- کیوں ہنسی کیوں !

طاہرہ :- یوں ہی ــــ محمود کا خیال آگیا۔ اسی نے تو ہم دونوں کو ملایا تھا۔

رفیق :- ہاں ــــ ہاں بھئی۔ محمود کے ہمارے اوپر بہت بہت احسانات ہیں یعنی اگر محمود نہ ملواتا تو ہم ملتے ہی نہیں ۔ اور بھئی محمود ہے بھی بڑے کام کا آدمی ۔ سب کچھ اسی کا کیا دھرا ہے ۔ میرے بس کی بات نہیں تھی ۔

طاہرہ :- ہاں جناب تو ہمیشہ کے شرمیلے تھے ۔ محمود نے مجھ سے کہا تھا کہ . . .

رفیق :- کیا کہا تھا ؟

طاہرہ :- یہی کہ آپ . . . ملنا چاہتے ہیں مگر ہمت نہیں پڑتی ۔

رفیق :- کس کی ہمت نہیں پڑتی . . . میری ؟

طاہرہ :- ہاں !

رفیق :- یہ کیوں ، کیا میں تم سے ڈرتا تھا ۔

طاہرہ :- نہیں یہ بات نہیں بلکہ . . . ذرا آپ . . . آپ کو جھجک محسوس ہوتی تھی ۔

رفیق :۔ مجھے جھجک محسوس ہوتی تھی یا آپ میرے نام سے شرماتی تھیں (ہنستا ہے)

طاہرہ :۔ میں کیوں شرماتی آپ کے نام سے۔ محمود کہتے تھے کہ ۔ ۔ ۔ کہ ۔ ۔ ۔

رفیق :۔ کیا کہتا تھا محمود؟

طاہرہ :۔ یہی کہ آپ مجھے پسند کرتے ہیں اور ۔ ۔ ۔

رفیق :۔ یعنی؟

طاہرہ :۔ محمود کہتے تھے۔ کہ آپ —— بھئی مجھے نہیں معلوم انہوں نے ہی کہا تھا کہ آپ کی زندگی تباہ ہوئی جا رہی ہے۔ اور ——

رفیق :۔ لاحول ولاقوۃ۔ میری زندگی کیوں خراب ہوتی۔ یعنی آپ کی محبت میں تباہ ہوا جا رہا تھا یا آپ ہی مجھ خاکسار پر مہربان ہو گئی تھیں۔

طاہرہ :۔ محمود نے مجھ سے آکر کہا کہ آپ چھپ چھپ کر مجھے دیکھا کرتے ہیں —— اور ——

رفیق :۔ کون میں؟ ارے میں آپ کو چھپ چھپ کر کیوں دیکھتا۔ محمود نے تو کہا تھا کہ آپ ہی مجھ خاکسار پر بے طرح مہربان ہیں اور تم میری بہت تعریفیں کرتی ہو۔

طاہرہ :۔ اب یا جب؟ ملنے سے پہلے۔ ملنے سے پہلے تو۔ تو مجھے آپ کچھ اچھے نہیں لگتے تھے!

رفیق :۔ اور —— اور آپ۔ میرا مطلب ہے تم بھی مجھے۔ معاف کرنا کافی۔ ضرورت سے زیادہ کچھ آزاد اور مغرور معلوم ہوتی تھیں۔

طاہرہ :۔ تو آپ مجھ سے ملنے کے لئے کیوں بے چین تھے۔

رفیق :- کون ہیں؟ توبہ کیجئے۔ یہ کس گدھے نے آپ سے کہہ دیا۔ آپ ہی نے محمود سے کہہ کہہ کر مجھے بلوایا۔ اور پھر ——

طاہرہ :- میں نے نہیں بلوایا۔ آپ ہی مجھ سے ملنا چاہتے تھے۔

رفیق :- حد کر دی —— ارے میں —— ارے میں تو۔ یعنی میں تو بالکل۔ میں نے کبھی بھی آپ سے ملنے کی خواہش نہیں کی بلکہ۔ خواہ مخواہ میں تو۔

طاہرہ :- تبھی آپ میرے لئے دن رات گیت لکھا کرتے تھے۔

رفیق :- یا اللہ —— ارے میں اور گیت۔ میرے باپ کو بھی گیت لکھنا نہیں آئے۔ معاف کرنا۔ طاہرہ گیت تو درکنار ہیں تو —— یعنی یہ تو حد ہو گئی۔ اور آپ نے یقین کر لیا۔

طاہرہ :- میں نے تو یقین نہیں کیا۔ مگر محمود ہی نے کہا۔ کہ آپ . . .

رفیق :- بڑا بے ہودہ ہے یہ محمود۔ مجھ سے جا جا کر کہتا تھا کہ آپ مجھ پر مرتی ہیں۔

طاہرہ :- واہ میں کیوں مرتی آپ پر؟

رفیق :- تو میں کیوں خواہ مخواہ آپ کے اوپر عاشق ہو بیٹھتا۔ خوب! میری عادت لڑکیوں کے پیچھے بھاگنے دوڑنے کی نہیں ہے۔ اور معاف کرنا طاہرہ تم سے تو کچھ نفرت سی تھی —— اب نہیں۔

طاہرہ :- جی ہاں۔ اگر آپ کو مجھ سے نفرت تھی تو سن لیجئے کہ آپ سے بھی ہمیں کچھ زیادہ دلچسپی نہیں تھی۔ رفیق صاحب یہ تو کوئی پوشیدہ بات نہ تھی۔ کہ سارے کالج کی لڑکیاں آپ سے جلتی تھیں۔

رفیق :- تو کیا میں ان سب کالج کی لڑکیوں پر عاشق بیٹھا تھا؟ چڑیلیں کہیں کی۔

طاہرہ :- آپ انہیں چڑبلیں کہہ رہے ہیں۔ انہوں نے بھی آپ کا ایک نام رکھا تھا۔

رفیق :- ایں —— وہ مجھے معلوم ہے —— وہ —— مینڈک۔

طاہرہ :- (ہنستی ہے) جی ہاں!

رفیق :- تو- تو آپ بھی ان میں شامل تھیں- اور —— اور محمود نے مجھ سے کہا۔

کہ میرا مضمون پڑھ کر . . .

طاہرہ :- جی ہاں آپ کا مضمون پڑھ کر تو ہمیں اور بھی آپ سے نفرت ہوگئی تھی۔

رفیق :- تو- یہ . . . یہ محمود نے مجھ سے کہا۔

طاہرہ :- محمود نے آپ سے بالکل جھوٹ کہا- وہ ہمیشہ کے بدمعاہوٹ ہیں- اِدہر کی اُدہر اور اُدہر کی اِدہر۔

رفیق :- پاجی کہیں کا- بدمعاش زمانہ بھر کا- خدا کی قسم یعنی چھٹا ہوا بدمعاش ہے۔ یعنی خواہ مخواہ مجھے پھنسا دیا- لے کے ——

طاہرہ :- رفیق صاحب اگر آپ سمجھتے ہیں کہ اس نے آپ کو پھنسا دیا ہے تو آپ بڑی خوشی سے آزاد ہو سکتے ہیں- مجھے نہ آپ کبھی پسند تھے اور نہ ہوں۔

رفیق :- معاف کیجیے گا- یہاں بھی کوئی آپ کے بغیر مرا نہیں جا رہا ہے- اور خدا کی قسم اس محمود کو تو آج مزا نہ چکھایا ہو تو بات نہیں۔

طاہرہ :- اور میرے یہاں تو اس کمینے پن کے بعد وہ قدم بھی نہیں رکھ سکتے۔

(محمود گنگناتا آتا ہے)

محمود :- اوہو- یہ ٹھاٹھ ہیں- اللہ (بھانڈوں کی طرح) بنّے بنّی کی جوڑی سلامت رہے- جم جم جیے میرا بنّا —— آ ——

رفیق :- محمود!
محمود :- ہاں دولھا میاں۔ اے ہے نہ اُبٹن نہ . . . وہ کیا ہوتا ہے . . . کچھ . . . . وہ ——
طاہرہ :- محمود صاحب!
رفیق :- محمود مجھے تم سے اس کمینے پن کی امید نہ تھی۔
محمود :- ایں؟ کیا ہوا؟
طاہرہ :- آپ، ہمارے دوست بنتے ہیں۔ اور ——
رفیق :- اس طرح ذلالت یعنی۔ مکاری کی حد ——
محمود :- ارے ذرا چپ تو رہو۔ یہ ہوا کیا؟ —— بات کیا ہے؟
طاہرہ :- آپ نے مجھ سے کہا کہ رفیق ——
رفیق :- کہ میں ان سے عشق کرتا ہوں۔ اور یہ ——
محمود :- ایں؟
رفیق :- اور تم نے مجھ سے کہا کہ طاہرہ مجھے حد سے زیادہ پسند کرتی ہیں۔ میرے نام سے شرما جاتی ہیں۔
طاہرہ :- جی ہاں! کبھی بھی نہیں۔ ہُنہ میں کیوں شرماتی؟
رفیق :- اور یہ کہ میں ان کی محبت میں گیت لکھتا ہوں۔
محمود :- بھئی نہ جانے تم لوگ کیا بک رہے ہو۔ ہماری تو سمجھ میں آتا نہیں۔
رفیق :- بک نہیں رہا ہوں محمود یہ مذاق نہیں۔ خواہ مخواہ تم نے بہکا کر ہمیں ——
طاہرہ :- ہُنہ۔ بہکا کر گویا آپ بڑی سونے کی چڑیا تھے نا جو کوئی بہکاتا۔

رفیق :۔ یہ نہ کہیئے طاہرہ صاحبہ ۔ آئی ۔ سی ۔ ایس ہیں آتے ہی آپ کی نظر عنایت شروع ہو گئی ۔

طاہرہ :۔ جی ہاں ۔ گویا آپ اپنی ہی قابلیت کی وجہ سے تو آئی ۔ سی ۔ ایس بن گئے ۔ ابا جان

رفیق :۔ طاہرہ یہ تم میری ہتک کر رہی ہو ۔

محمود :۔ ارے یار ! چھوڑو اس قصے کو ۔ کیا ــــ رنگ میں بھنگ ڈال رہے ہو ۔

رفیق :۔ نہیں محمود اس بھنگ کے ذمہ دار تم ہو ۔ فساد کی جڑ تم ہی ہو ۔

محمود :۔ ایں ۔ میں نے کیا کیا ۔ خواہ مخواہ میرا ٹیٹوا داب رہے ہو بابا ۔

رفیق :۔ ہنہ ــــ بھینس میں چٹکی ڈال جما لو الگ کھڑی ۔ یہ بتاؤ تم نے ہم سے جھوٹ کیوں بولا ۔

محمود :۔ ہیں ــــ میں نے ؟ ۔ یار مجھے تو یاد نہیں پڑتا کہ میں نے کبھی سچ بھی بولا ہو ۔ پھر بھلا اس کی وجہ کیسے بتا سکتا ہوں ۔ اور بھئی پھر ایسا غضب کیا ہو گیا ؟

طاہرہ :۔ آپ کی دانست میں کچھ ہوا ہی نہیں ۔ یہاں کسی کی زندگی تباہ ہوئی جا رہی تھی اور آپ کہتے ہیں کہ ــــ

محمود :۔ تو بھئی ۔ ہاں میری غلطی تو تھی ۔ مگر ــــ میں نے تو بس تم لوگوں کو ملا دیا ۔ اب مجھے یہ کیا خبر تھی ۔ کہ تم دونوں محبت کر کے شادی رچانے لگ جاؤ گے ۔ خوب !

رفیق :۔ لیکن پھر بھی !

محمود :۔ بھئی رفیق مانتا ہوں کہ مجھ سے غلطی ہوئی ۔ ہاں میں تو باز آیا تمہاری دوستی

ہے - اور بھئی —— خیر میں جا رہا ہوں - اور تم آئندہ میری صورت نہیں دیکھو گے -

(محمود چلا جاتا ہے)

طاہرہ :- بدتمیز کہیں کے شریف گھروں میں آنے کے قابل نہیں ہیں -

رفیق :- بدتمیز تم خود اور ——

طاہرہ :- میں آپ کو نہیں کہہ رہی ہوں - محمود کو کہہ رہی ہوں (غصہ سے)

رفیق :- ہاں کمینہ ہے پکا —— رذیل -

طاہرہ :- اور رفیق صاحب یہ لیجئے اپنی انگوٹھی شکر کیجیے کہ آپ بچ گئے -

رفیق :- مگر ——

طاہرہ :- لیجئے نا!

رفیق :- مگر سنو تو -

طاہرہ :- جی نہیں میں کچھ نہیں سن سکتی - یہ لیجئے - اور تشریف لے جائیے -

رفیق :- تو —— تو —— تم واقعی سب کچھ ختم کر دو گی - طاہرہ!

طاہرہ :- وہاں تھا ہی کیا جو میں ختم کرتی - لیجئے یہ گھڑی اور زنجیر - کل آپ کی باقی چیزیں بھی -

رفیق :- طاہرہ یہ تم کیا کر رہی ہو - سنو تو طاہرہ - یہ تم نے انگوٹھی پھینک دی جسے تم نے زندگی بھر پہنے رہنے کا وعدہ کیا تھا -

طاہرہ :- جاؤ رفیق - ان باتوں کو خواہ مخواہ مت دُہراؤ -

رفیق :- مگر طاہرہ کیا تم واقعی مجھے ٹھکرا دو گی - طاہرہ سنو - یہ تم کیا کر رہی ہو -

طاہرہ :- میں وہی کر رہی ہوں جو آپ چاہتے ہیں۔ (رونے کے انداز میں)

رفیق :- طاہرہ کیا تم سمجھتی ہو کہ میں تم سے جدا ہو کر زندہ رہ سکوں گا۔ طاہرہ یہ انگوٹھی پہنے رہو۔ خدا کے واسطے پہنے رہو۔ میں تم سے التجا کرتا ہوں کہ (گلا بھر آتا ہے)

طاہرہ :- نہیں رفیق۔ جاؤ (رضامندی کے لہجے میں)

رفیق :- طاہرہ میری اتنی سی بات نہیں مانو گی۔ میرا یہ ناچیز تحفہ۔ اسے اپنی انگلی میں ڈالے رہو۔ میں چلا جاؤں گا۔ تم پھر میری صورت نہیں دیکھوگی۔

طاہرہ :- خواہ مخواہ اس سے کیا فائدہ۔ میرے لئے تم کیوں اپنی زندگی برباد کرتے ہو۔

رفیق :- تمہارے بغیر میری زندگی ایک مسلسل موت سے بدتر ہوگی۔ تمہیں کھو کر میرے لئے ہر دولت پتھر بن جائے گی۔ طاہرہ! تم ایک روشن ستارے کی طرح میری زندگی کے آسمان پر جگمگائیں اور پھر . . . طاہرہ۔ میں تمہیں بھول جانے کی کوشش کروں گا۔ میں چلا جاؤں گا ——— اور ——— اور

طاہرہ :- ایسی باتیں نہ کرو رفیق۔ میرے دل کو نہ جانے کیا ہونے لگتا ہے۔

رفیق :- خدا نہ کرے جو تمہارے معصوم دل کو کچھ ہو ——— طاہرہ ——— میں بڑا بدنصیب ہوں۔

طاہرہ :- نہیں رفیق ——— بدنصیب تو میں ہوں۔

رفیق :- طاہرہ ——— تم ——— تم مجھے بھول جاؤ گی ——— مگر ——— اوہ میں جا رہا ہوں۔

طاہرہ :- اوہ ——— رفیق ——— (پھوٹ کر رونے لگتی ہے) نہیں رفیق ——— رفیق۔

رفیق :- اُوف -- طاہرہ میری اپنی طاہرہ --- میری اچھی گڑیا --- اوہ --- تم رو رہی ہو۔ اوہ (لپٹا لیتا ہے) نہیں نہیں روؤ مت میرا دل ٹوٹا جا رہا ہے۔ خدا کے لئے۔

طاہرہ :- رفیق --- اللہ --- تم چلے جاؤ گے تو --- تو --- نہیں نہیں تم نہ جاؤ گے۔

رفیق :- اور کیا تم سوچتی تھیں میں تمہیں چھوڑ کر چلا جاتا۔ گویا میں جا ہی سکتا تھا۔ تمہیں چھوڑ کر جاتا بھی تو کہاں --- اور کیسے ؟ میری طاہرہ (وقفہ سسکیاں)

طاہرہ :- یہ ہمیں کیا ہو گیا تھا ابھی رفیق ؟

رفیق :- کیا --- یہ کچھ بھی نہیں۔ یونہی خواہ مخواہ --- ہُونہہ ! بیٹھ جاؤ۔ میرے پاس آؤ۔

طاہرہ :- مگر رفیق ؟

رفیق :- ہاں میری جان ؟

طاہرہ :- کچھ نہیں وہ --- وہ محمود۔

رفیق :- ہاں --- اوہ محمود !

طاہرہ :- وہ کیا کہے گا --- ؟

(محمود آ جاتا ہے۔ قہقہہ لگاتا ہے)

طاہرہ :- ہائے اللہ --- ہٹئے بھی مجھے تو شرم آ رہی ہے کیا سوچے گا۔

محمود :- ہنہ --- محمود کیا کہے گا --- گویا محمود تو کچھ کہے گا ہی نہیں خوب ! کیا سمجھ رکھا ہے تم لوگوں نے مجھے --- بیوقوف کہیں کے تم دونوں بیوقوف ہو۔ پکے درجے کے بیوقوف --- ہنہ --- خواہ مخواہ --- !

# تصویریں

ہم سوتے جاگتے کتنے خواب دیکھتے ہیں۔ کچھ تو ایسے بے تکے اور بے ہنگم جن کا سر نہ پیر، کچھ ہمارے دماغ کے عجیب و غریب واہمے مختلف صورتوں میں سوتے میں ہمارے اوپر حملہ آور ہوتے ہیں۔ کبھی معمولی باتیں جو ہم جاگتے ہیں سوچتے ہیں بھیس بدل کر خوف زدہ کر دیتی ہیں نفسیات کے پروفیسر کہتے ہیں "خواب دبی ہوئی خواہشات اور غیر محسوس خوف کا نتیجہ ہیں"۔ جن چیزوں سے ہم جاگتے میں فرار چاہتے ہیں سوتے میں ہمارے قابو سے نکل کر ہمارے اوپر قابض ہو جاتی ہیں۔ اور ہماری قلعی کھول دیتی ہیں۔

## کردار

سعید :- لڑکیوں سے محبت لڑانا بائیں ہاتھ کا کھیل سمجھتا ہے مگر اس کا SUBCONCIOUS لڑکیوں سے خوف زدہ ہے۔ جتنا جاگتے میں چرب زبان ہے اتنا ہی سوتے میں بدحواس۔

نیلوفر :- سعید کا ہمزاد۔ جاگتے ہوئے سعید کی طرح چرب زبان اور بے باک۔

شمیم :- جس کا مقصدِ زندگی عشق کرنا نہیں۔ اس کے متعلق چٹخارے دار تجربات سننا ہے۔

# شیطان

(ڈرامہ ایک معمولی کلرک کے کمرے میں شروع ہوتا ہے۔ کمرہ کا فرنیچر نہایت اعلیٰ وضع کا، مگر گھٹیا اور پرانا۔ دیوار پر برہنہ عورتوں کی تصویریں آویزاں ہیں جو سعید کی ذہنی بلند پروازی کی شہادت دیتی ہیں۔ سعید مسہری پر سو رہا ہے۔ دستک کی آواز آتی ہے، جاگتا ہے۔)

سعید:- کون ہے؟ کم بخت اتوار کو بھی نہیں سونے دیتے۔

شمیم:- کھولو یار ——

سعید:- لاحول ولا قوۃ —— اماں صبح ہی صبح آن مرے (دروازہ کھولتا ہے) کیا آج سڑک ہی پر سو رہے تھے؟

شمیم:- کیوں بھیا میرے یہ سونے کا وقت ہے۔ معلوم ہے نو بج رہے ہیں۔

سعید:- (پلنگ پر لیٹتے ہوئے) تو نہیں نو ہزار بج جائیں۔ اتوار کو بھی نہیں سوئیں تو پھر . . . .

شمیم:- مگر دوست تمہارے لئے تو سب ہی دن اتوار ہیں —— گھرے میں ہو آج کل۔ جبھی میں کہوں جناب نے یہ دو کوڑی کی نوکری کیسے کر لی۔ یہ نہیں کہتے نہر کھودی جا رہی ہے۔

سعید :- تمہارا دماغ خراب ہو گیا ہے۔
شمیم :- اب ہم سے اڑتے ہو۔ یہ نہیں کہتے نصیب جاگ اٹھے۔ یار کچھ ہمارے لئے بھی کرو۔ ہے موقع ؟
سعید :- کیوں دماغ چاٹ رہے ہو۔ کیسا موقع ؟
شمیم :- کوئی تمہاری سالی والی ہو تو ہمیں بھی اٹکا دو۔ سیکرٹری کی جگہ چپکا دو، باقی کام ہم کر لیں گے۔ میں کہتا ہوں یہ تمہارے سسر نے تم میں دیکھا کیا جو ریجھ گئے۔
سعید :- قسمت ہے اپنی اپنی۔
شمیم :- سنا ہے گھر داماد رکھے گا !
سعید :- پھر تم کیوں جلے مرتے ہو۔
شمیم :- اور ہیروئن۔ میرا مطلب ہے ہماری ہونے والی بھابی زوردار لونڈیا ہے۔
سعید :- بس یہ سمجھ لو شعلہ ہے۔
شمیم :- شعلۂ جوّالہ۔
سعید :- ہاں !
شمیم :- ہے ہے ! پھر؟
سعید :- پھر کیا پھُر! بندے خاں تو شعلے کی آنچ میں تپ رہے ہیں۔ یہ سمجھ لو ہوائیں اڑ رہے ہیں۔
شمیم :- ٹھیک کہا تم نے۔ بھلا ایسے موٹے سیٹھ کی لڑکی کو پھانس کر کون مائی کا

لال پاؤں پاؤں چلے گا۔ قسمت والے ہو یار۔ نوکری بھی ملی تو چھوٹتے ہی پروموشن یعنی ایک، دم گھر داماد ی۔ مگر یار دماغ بڑے ہوں گے اس کے۔

سعید :۔ کس کے ؟ نیلوفر کے ؟ اجی توبہ کرو۔ مجھے تم نے ابھی اچھی طرح پہچانا نہیں شاید۔ ارمیاں یوں یوں (چٹکی بجا کر) دو دن میں شیشہ میں اتار لیا پری کو۔ یہ دیکھو آج چھٹا دن ہے اور ہار دیا پانسہ۔

شمیم :۔ ہار دیا ! پھر ؟

سعید :۔ اماں پھر کیا ـــــ چلی آ رہی ہیں محترمہ سرو رقصاں کی طرح لہراتی اور جونہی نظر بھر کر دیکھا غنچے چٹکنے لگے۔

شمیم :۔ یعنی !

سعید :۔ شرما کر مسکرا دیں۔

شمیم :۔ ہیں ـــ مسکرا دیں ! یعنی مسکرا آ دیں ؟

سعید :۔ یہی نہیں، ہمیز کے پاس تشریف لے آئیں ـــ کیا سمجھے !

شمیم :۔ (جذبات کی فراوانی اور حیرت سے بوکھلا جاتا ہے) بھئی حد ہے۔

سعید :۔ اور فرمانے لگیں ـــ (اٹھلا کر) سعید صاحب ذرا آپ کو تکلیف نہ ہو تو پہلے شو کے چار ٹکٹ ریزرو کرا دیجئے۔

شمیم :۔ پھر تم نے کیا کہا ـــ یار ہاتھ پیر تو پھول گئے ہوں گے (خود اس کے پھولنے لگتے ہیں۔)

سعید :۔ اماں ہٹاؤ بھی ـــ جانے کتنی چھوکریاں جھڑا کھینک دی ہیں ـــ میں بولا . . .

شمیم :۔ سرآنکھوں پر ـــــ

سعید :۔ بڑی ہو تم تو نرے ۔ ارے الّو کہیں آج کل کی لڑکیاں اس طرح قابو میں آتی ہیں۔ جانتے ہو میں نے کیا کہا۔

شمیم :۔ یار جانتے ہوتے تو یہ تم سے . . . تمہارے پاس کیوں آتے روز۔

سعید :۔ پہلے تو میں نے ایک نظر بھر کر سر سے پیر تک دیکھا۔

شمیم :۔ ہے ، ہے ۔ کٹ گئی ہو گی کم بخت ۔

سعید :۔ اجی وہ کیا کٹتی۔ ہیرے کی کنی تو سنگِ خارا کا بھی سینہ چاک کر دیتی ہے۔ یہاں تو پھر وہی گوشت کا لوتھڑا ہے کلیجے میں۔ اُف ! وہ سرو کو لجانے والا لچکیلا قد۔ کافوری بلاؤز میں سے صنوبر کی صندلی شاخوں کی طرح حسین لہراتی ہوئی بانہیں۔ آسمانی زرتار ساڑی جس پر مشّاق کاری گر نے جیسے روپہلی ستاروں کو پگھلا کر لکیریں کھینچ دی ہوں۔ کانوں میں لمبے لمبے آویزے جیسے شبنم کے مسلسل قطرے سورج کی کرن میں پرو کر لٹکا دیئے ہوں۔ بات کرتے میں وہ آویزے کچھ اس طرح کپکپا اٹھتے جیسے کسی کنواری کے مقدس آنسو۔

شمیم :۔ اونہوں ہوں ـــــ

سعید :۔ معلوم ہوا کسی نے میرے دل کو اسفنج کی طرح انگلیوں میں بھینچ کر نچوڑ ڈالا۔ خدا کی پناہ جوانی تھی کہ اُبلی پڑتی تھی۔ وہ گدرایا ہوا سینہ۔ توبہ ، وہ ہنس جیسی کھینچی ہوئی گردن اور کھلے گلے کے سیاہ جمپر میں سے جھلکتی ہوئی محرابیں۔

شمیم :۔ یار ابھی تو تم کافوری بلاؤز ـــــ

سعید :- ہیں ؟ کافوری ؟ شاید کافوری ہی ہو . . . . مگر وہ پتلی ناگن جیسی کمر پہ ساڑھی کا کھنچاؤ ــــ اور ہونٹ ــــ ہونٹ جیسے گلاب کی کومل پتیاں شہد میں ڈبو کر رکھ دی ہوں . . . . اور آنکھیں . . . . شیریں اور مدہوش کن . . . . جیسے شراب کے چھلکتے ہوئے جام !

شمیم :- قطع کلام . . . . تم چائے پی چکے ؟

سعید :- نہیں ــــ اور یہ بھی معلوم ہے یہ سنیما کے چار ٹکٹ کیوں خریدے جا رہے تھے - فرمایا میرے کچھ دوست جا رہے ہیں -

شمیم :- ان دوستوں میں جناب بھی -

سعید :- ہیں ! نہیں یار میں اپنی قدر نہیں کھونا چاہتا ــــ کہہ دیا ــــ مجھے فرصت نہیں -

شمیم :- اُف - بڑے ظالم ہو کم بخت ــــ اچھا تو چائے -

سعید :- ( کچھ نہیں سنتا ــــ ) میں نے قیمت لینے کے لئے ہاتھ بڑھایا -

شمیم :- ( جلدی سے بات ختم کرنے کو ) تو تمہارا ہاتھ اس کی شمعی انگلیوں سے چھو گیا اور بجلی سی دوڑ گئی -

سعید :- ایں !

شمیم :- ہاں یار یہی ہوتا ہے - تو اب ناشتہ کر لیا جائے - میرے خیال سے ، پھر مزے سے باتیں ہوں گی - ان کی تمہاری نیلو فر کی -

سعید :- نیلو . . . نیلو . . . میں تو نیلو ہی کہتا ہوں ( اسے بے چین دیکھ کر ) اچھا تو نیچے سے ہوٹل سے چائے لے آؤ - کہنا دو اسپیشل -

شمیم :- اور جلیبیاں ؟ تازہ بنتی ہیں۔

سعید :- ہاں ـــــ مگر ذرا جلدی آنا۔

(شمیم جاتا ہے۔ سعید جمائی لے کر لمبی سی انگڑائی لیتا ہے۔ دو تین بار آنکھیں جھپکاتا ہے۔ تخیل میں نہ جانے کیا دیکھ کر مسکراتا، پھر آہستہ آہستہ آنکھیں بند ہو جاتی ہیں۔ اور سو جاتا ہے۔ آہستہ آہستہ اسٹیج پر اندھیرا ہو جاتا ہے۔ سعید کے سرہانے سے انگڑائی لیتی ہوئی نیلوفر اٹھتی ہے۔ جیسے پلنگ کے نیچے بیٹھی تھی۔ پھر دھیمے دھیمے اجالا واپس آجاتا ہے۔ مگر بہت تیز نہیں۔ کچھ نیلا نیلا آسمانی نور سا پھیل جاتا ہے۔ سعید آنکھیں کھولتا ہے)

نیلوفر :- ہیلو ڈارلنگ!

سعید :- ایں . . . آپ . . آ . . . (اٹھ بیٹھتا ہے) آداب عرض۔

نیلوفر :- آداب عرض ؟ یہ تکلف! میرا اور آپ کا رشتہ بھلا اس آداب و اداب کا ہے۔

سعید :- جی . . . جی . . . تشریف رکھئے۔

نیلوفر :- اوہ . . . . یہ میں کیا سن رہی ہوں۔ تشریف ؟ تشریف۔ تم نے مجھے تشریف رکھنے کو کہا!

سعید :- جی . . . جی ہاں وہ کرسی۔

نیلوفر :- اوہ خدا ـــــ تشریف اور کرسی پر ـــــ ہیں ـــــ میرے لئے

تمہاری بے چین آغوش میں ذرا بھی جگہ نہیں!

سعید:۔ ایں؟ — آ . . . اُ . . .

نیلوفر:۔ ذرا ایک نظر بھر کر میری طرف دیکھئے۔ کیا میں اسی قابل ہوں کہ مجھے کرسی پر پٹخ دیا جائے۔ اوہ — ایک بار میرے سرو کی طرح لچکیلے قد کو دیکھئے۔

سعید:۔ (گھبرا گھبرا کر دیکھنا چاہتا ہے مگر نہیں دیکھا جاتا) جی — جی . . .

نیلوفر:۔ کیا دیکھا آپ نے؟ — (اس کی گھبراہٹ پر) ہیں؟ کچھ نہیں۔ آپ کو کچھ نظر نہیں آتا۔ میری ساڑھی — بتائیے میری ساڑھی کا کیا رنگ ہے؟

سعید:۔ محترمہ . . .

نیلوفر:۔ اوف — گھاؤ پر گھاؤ۔ پہلے تشریف اور پھر — یہ — یہ محترمہ۔ اور میری ساڑھی کا رنگ۔ بتائیے خدا کے لئے میرا دل نہ توڑیئے — میری ساڑھی کا رنگ۔

سعید:۔ جی — آپ کی ساڑھی . . . یہی . . . کوئی . . . شاید اودی . . .

نیلوفر:۔ اوہ . . . اودی . . .

سعید:۔ تو . . . پیلی . . .

نیلوفر:۔ اُف۔ آپ نے میرا دل توڑ دینے کا ارادہ کر لیا ہے . . . آپ مجھے اس قدر بد مذاق سمجھتے ہیں کہ . . . کہ میں اودی یا پیلی ساڑھی پہن سکتی ہوں — بتائیے . . . ذرا اپنے دل کی

گہرائیوں سے پوچھئے کہ مجھ جیسی حسینہ اودی ساڑھی پہن سکتی ہے۔ کچا پیلی ــــ اُف۔

سعید :۔ ہیں . . . معاف کیجئے گا، مجھے رنگوں کی پہچان . . . ذرا کم ہے . . .

نیلوفر :۔ آہ! یہ میں کیا سن رہی ہوں (ڈانٹ کر) سعید پیارے!

سعید :۔ (سٹ پٹا کر) جی . . . جی . . .

نیلوفر :۔ بتائیے میری ساڑھی پر کس قسم کا کام ہو رہا ہے؟

سعید :۔ (آنکھیں چندھیائی ہوئی سی ہیں) مگر . . . محترمہ . . .

نیلوفر :۔ جلدی بتائیے ــــ میں زیادہ وقت برباد نہیں کر سکتی ــــ بتائیے۔ ایک تو آپ کو میری ساڑھی کا رنگ معلوم نہیں (نقل کر کے) اودی ــــ نیلی ــــ پیلی ــــ ہنہ ــــ گدھے سے گدھا انسان بھی بتا سکتا ہے کہ میری ساڑھی آسمانی رنگ کی ہے۔ اور کام . . . بتائیے اس پر کلابتو کا کام ہے یا کامدانی یا زردوزی ــــ یا . . .

سعید :۔ (جلدی سے) شاید . . . کامدانی . . .

نیلوفر :۔ کیا کہا؟ کامدانی ــــ (غم سے بالکل نڈھال ہو کر کرسی پر لڑکھڑا جاتی ہے) آپ نے مجھے ٹکہائی سمجھا ہے؟ آپ سمجھتے ہیں میں کامدانی . . . اور کچھ بھی نہیں کامدانی کے کام کی ساڑھی پہنوں گی (ایک دم جھلّا کر) سعید صاحب معاف کیجئے گا۔

سعید :۔ (لجاجت سے) تو پھر شاید زردوزی ہوگا ــــ

نیلوفر:- ہنہ زردوزی ہوگا —— اس سے رکیک گالی نہیں آتی آپ کو —— پہنتا ہے کوئی زردوز آج کل —— دیکھا ہے آپ نے کسی معزز عورت کو زردوز پہنے —— کجا مجھ جیسی شعلۂ جوالہ —— مگر سمجھی! آپ میرا مذاق اڑا رہے ہیں - آپ مجھ پر عاشق نہیں ہیں - کم از کم مکمل طور پر ابھی نہیں ہو پائے - آپ کو میری ساڑھی کا رنگ نہیں معلوم - یہ بھی نہیں معلوم کہ اس پر مشاق کاری گرنے ستاروں کو پگھلا کر لکیریں کھینچ دی ہیں - پھر —— پھر بھلا آپ کو میرا بلاؤز کیا یاد ہوگا —— اسے بھی آپ ہرا لال یا پیلا کہہ دیں گے —— اور —— پھر اوہ . . . .

سعید:- معاف کیجیے محترمہ!

نیلوفر:- ظالم کہیں کے . . . . . ہاں میں تمہیں دیکھ کر مسکرائی . . . حد ہے کہ شرما کر مسکرائی اور تم آج . . . . ہاں کہہ دو میرے بندے بھی تم کو نظر نہیں آتے . . . شبنم کے مسلسل قطرے سورج کی کرن میں پرو کر . . .

سعید:- مگر . . . عرض کیا نا . . . . کہ . . . .

نیلوفر:- اور یہ کم بخت گدرایا ہوا سینہ آپ نے خاک دیکھا ہوگا۔

سعید:- اُ . . . .

نیلوفر:- اور یہ نیچے گلے میں سے جھلکتی ہوئی محرابیں ہیں جو صرف آپ کو دکھانے کے لئے جان جان کر کھولتی ہوں۔

سعید:- لاحول ولا قوۃ!

نیلوفر :۔ آپ میرے حسن پر لاحول بھیج رہے ہیں ؟

سعید :۔ جی ۔ ۔ ۔ جی نہیں ۔ ۔ ۔ مگر ــــ محترمہ ــــ کس قدر بے ہنگم معلوم ہوتے ہیں یہ الفاظ آپ کے ہونٹوں سے ۔

نیلوفر :۔ معیوب ! میں اپنے سینے کا ذکر کر رہی ہوں آپ کے کسی حصۂ جسم کا ذکر کر کے لذت نہیں لے رہی ہوں ، پھر آپ کو کیوں اعتراض ہے واہ ۔ ۔ ۔ ۔

سعید :۔ توبہ !

نیلوفر :۔ ویسے آپ یہ نہ سمجھئے ، مجھے آپ کے جسم سے دلچسپی نہیں ۔ ۔ ۔ ۔ یہ آپ کے کندھے جنہیں کوٹ میں روئی بھر کر درزی نے اور بھی چوڑا اور ظالم بنا دیا ہے ۔ یہ مضبوط اور سڈول بازو ۔ ۔ ۔ جن میں وزن اٹھانے کی بالکل طاقت نہیں مگر دوشیزاؤں کے گلے میں حمائل ہونے میں مشاق ہیں ۔ یہ حسین پیشانی جس پہ فکر کی گہری لمبی لمبی شکنوں کی صورت میں کھنچی ہوئی حسین لڑکیوں کے دل پر ضرور نقش ہو جاتی ہیں ۔ یہ مدقوق پچکے ہوئے مہاسوں دار گال ، جن پر شہد میں ڈوبے ہوئے گلاب کی پتی کی مانند ہونٹ رقصاں ہونے کے لئے تڑپتے ہیں ۔ یہ آپ کے جسم کی معنبر سڑاند ۔ ۔

سعید :۔ معاف کیجئے گا آپ میرا مذاق اڑا رہی ہیں ۔

نیلوفر :۔ مذاق ! توبہ کیجئے ۔ آپ نے مجھ جیسی نہ جانے کتنی لڑکیوں کو چوڑا کر پھینک دیا ہے ۔ بھلا میں اور شیشے میں نہ اتر آؤں ــــ آپ جیسے

مرد میدان کی قہر بداماں جوانی اور مجھے بے قرار نہ کردے ——
وہ مدہوش کن جوانی جسے ہمدرد دواخانہ دہلی نے قہر بنا دیا ہے۔
جو سارے اشتہاروں کا جیتا جاگتا سو فی صدی بولتا گاتا ناچتا اشتہار
ہے۔ مجھ جیسی لڑکیاں آپ جیسے دو ٹکے کے کلرکوں پہ نہ مریں گی تو
پھر کس پر مریں گی۔ اور ہماری تعلیم ہمیں سکھاتی ہی کیا ہے۔ سوائے
غلاظت اور کوڑے سے عشق کرنے کے (اٹھ کر قریب آتی ہے)

سعید:۔ (بے دم ہو جاتا ہے) آپ . . . آپ . . . خدارا
آپ جائیے . . . جائیے . . . .

نیلوفر:۔ میں کیسے جا سکتی ہوں! ۔ پھر میرے باپ کو گھر داماد رکھنے کے لئے
کون ملے گا۔ نہیں میں نہیں جا سکتی۔ تمہیں پا کر میں اب کہیں نہیں
جا سکتی . . . یہ . . . یہ تمہارے شہد میں ڈوبے ہوئے
حسین بال . . . اور میٹھی انکھڑیاں . . . .

سعید:۔ اوہ خدا . . . میں پاگل ہو جاؤں گا۔

نیلوفر:۔ (اس کے پاس جاتی ہے) یہ شباب میں غرق مونچھیں۔

سعید:۔ لاحول ولا قوۃ . . . .

نیلوفر:۔ بگڑو نہیں . . . اوہ مونچھیں تو تم منڈاتے ہو . . . مگر میں
شرط بد سکتی ہوں کہ اگر مونچھیں ہوتیں تو وہ ضرور خواب آور اور
رسیلی ہوتیں۔ جن کی سرسراہٹ مجھ جیسی ہزاروں لڑکیوں کو سُرتال
پر نچا چھنکتی۔

سعید:- یہ . . . یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں؟

نیلوفر:- کیوں؟ میری تشبیہیں آپ کو پسند نہیں۔ اچھا شیلی سہی۔

سعید:- اوفوہ . . . . چہ چہ . . . . . یہ . . . .

نیلوفر:- تو پھر میں آپ کی مونچھوں کو کس چیز سے تشبیہ دوں۔

سعید:- چولہے میں ڈالئے میری مونچھوں کو . . . آپ . . . .

نیلوفر:- چولہے میں کیوں ڈالوں۔ آپ نے مجھے اس قدر بد مذاق سمجھا ہے۔ کہ میں معشوق کی مونچھوں کو کسی لطیف شے سے تشبیہ بھی نہیں دے سکتی . . . . یہ . . . یہ آپ کی . . . میٹھی . . . شیریں . . . اوہو —— ٹھیک میٹھی سوئیوں جیسی مونچھیں۔ کیوں آپ بگڑتے کیوں ہیں۔ آپ میرے جسم کو انار، امرود، سردا اور پیپل نہ جانے کس کس سے مشابہ کرتے ہیں تو ——

سعید:- رہنے دیجئے . . . . رحم کیجئے . . . . .

نیلوفر:- نہیں میں فیصلہ کر چکی ہوں . . . . .

سعید:- کیا فیصلہ؟

نیلوفر:- یہی کہ مجھے آپ کے اوپر عاشق ہونا پڑے گا —— (خطرناک انداز سے بڑھتی ہے) آؤ . . . . .

سعید:- مگر . . . ہیں . . . ہیں . . . معاف کیجئے گا . . . .

نیلوفر:- آؤ . . . . میرے دھڑکتے ہوئے سینے پر اپنا چوڑا سینہ رکھ دو . . . اور اپنے جلتے ہوئے ہونٹوں سے . . . .

سعید:۔ (گھبرا کر ہٹتا ہے) اوہ . . . میں . . . .

نیلوفر:۔ ڈرتے کیوں ہو . . . کیا میں تمہاری عصمت چھین لوں گی (گلے میں باہیں ڈال کر کھینچتی ہے) کتنی بار خواب میں تم نے مجھ سے لطف اٹھایا۔ آپ نے بھوکے دماغ اور یتیم کی روح کو میرے خیال کی گرمی سے سینکا ہے۔ آؤ آج مجھے بھی تھوڑا سا عشق لڑانے دو۔ تم نے اپنی ناداری، کم مائگی اور بزدلی کا انتقام میرے تخیل سے لیا جسمانی طور پر نہ پا سکے تو تم نے میری روح سے زنا شروع کر دیا۔

سعید:۔ (تھک کر جھک جاتا ہے)

نیلوفر:۔ آؤ . . . میرے باپ کے اکلوتے داماد . . . میری آغوش تمہارے لئے پھڑک رہی ہے . . . آؤ . . . (نیلوفر اسے جھجکتا دیکھ کر) آؤ ہمارا دل نہ توڑو . . . (قہقہہ لگاتی ہے جو سعید کے حواس پر ہتھوڑے کی ضربوں کی طرح گونجتا ہے۔ کمرے میں لگی ہوئی برہنہ تصویر قہقہہ لگاتی ہے۔ فضا چڑیلوں کے بھیانک قہقہوں سے گونج اٹھتی ہے۔ آہٹ ہوتی ہے — جیسے کوئی دروازہ کو لاتیں مار رہا ہے۔ اندھیرا ہو جاتا ہے۔ پھر پہلو کی کھڑکی ہوا سے کھلتی ہے اور اجالا ہو جاتا ہے۔ سعید گھٹی ہوئی آہوں سے کراہ رہا ہے۔ شمیم ٹھوکر سے دروازہ کھول کر آتا ہے)

شمیم:۔ (دونوں ہاتھوں میں چاء کا سامان ہے) ارے کیا سو گئے تھے پھر — دروازہ بھیڑ دیا — میرے دونوں ہاتھ گھرے ہوئے تھے۔

سعید :- (پسینے میں تر ہانپ رہا ہے)

شمیم :- ارے یہ کیا ہو گیا تمہیں . . . . بری طرح ہانپ رہے ہو؟

سعید :- ایں . . . کچھ نہیں -

شمیم :- یہ کیا حالت ہو رہی ہے تمہاری —— سارے شرابور ہو رہے ہو پسینے میں . . . لو چائے پیو . . جی ٹھہر جائے گا .

سعید :- (کھویا ہوا سا چائے لیتا ہے)

شمیم :- اور کہو بھئی . . . .

سعید :- کیا؟

شمیم :- وہی کیا کہہ رہے تھے تم . . . . وہ شعلہ جوالہ اپنی بھابی جان . . .

سعید :- ایں . . . وہ . . . چھوڑو . . . .

شمیم :- اماں وہی بت کافر تمہارے سسر کی لڑکی —— آسمانی رنگ کی زرتار ساڑھی جیسے کسی نے ستارے پگھلا کر لکیریں کھینچ دی ہوں اور سیاہ جمپر میں سے جھلکتی ہوئی . . . . (سعید کو دیکھتا ہے - جو خوف زدہ نظروں سے دیوار پر ٹنگی ہوئی برہنہ تصویر کو گھور رہا ہے) ایں . . . اور . . . اور وہ مسلسل آنسوؤں کو سورج کی کرن میں پرو کر . . . .

سعید :- جانے دو . . . چھوڑو ان کم بخت عورتوں کے قصے کو . . . .

شمیم :- معلوم ہوتا ہے کوئی خواب دیکھا ہے ؟

سعید :- ایں . . . .

شمیم :- ویسا ہی چپٹ پٹا . . . . اس دن جیسا جب جج صاحب کی لڑکی تمہارے تنہا کمرے میں بھیگی ہوئی ساڑھی پہنے لجاتی ہوئی آئی تھی . . . اور تم نے اس کی ساڑھی سکھاتے . . . .

سعید :- (تصویر پہ ایک چڑیا آکر بیٹھتی ہے۔ جس سے وہ زور زور سے ہلتی ہے۔ گم میں کوئی لڑکی قہقہہ لگاتی ہے۔ (سعید کانپ جاتا ہے)

شمیم :- مگر آج تو تم اپنی نیلو فر کو دیکھ رہے تھے خواب میں . . . وہی لچکیلے سرو جیسی چال اور مست جوانی . . . .

سعید :- اوہ . . . چپ رہو (لڑکی پھر ہنستی ہے۔ تصویر زور زور سے ہینگ لیتی ہے) گلا گھونٹ دوں گا . . . جاؤ . . . .

شمیم :- ہیں . . . یہ پھر وہی پرانا دورہ . . . .

سعید :- بھاگ جاؤ . . . غارت ہو جاؤ، دورے کے بچے۔

شمیم :- (اس کے تھپڑ کی زد سے بچ کر) ڈاکٹر کو بلانے جاتا ہوں . . . سمجھے . . . .

سعید :- تم۔ تم (تصویر اور زور سے ہلتی ہے۔ غصہ اور نفرت سے سعید کا چہرہ سیاہ ہو جاتا ہے) جاؤ . . . نکل جاؤ . . . غارت ہو جاؤ میرے دماغ سے۔ میرا پیچھا چھوڑ دو . . . میرا سر . . . میرا سر . . . (چڑیا اڑتی ہے، اور تصویر جیسے قہقہہ مار کر چھلانگ لگاتی ہے —— سعید چیخ کر الگ گرتا ہے شمیم جھپٹ کر باہر بھاگ جاتا ہے۔ سعید جیسے اپنے دشمن سے مقابلہ کرنے

دانت پیستا اٹھتا ہے۔ ساری تصویریں قہقہہ لگاتی ہیں وہ جھلا کر میز پر سے چیزیں اٹھا اٹھا کر تصویروں کو مارتا ہے۔ ایک البم دیوار سے ٹکرا کر کھل جاتا ہے۔ اور اس میں سے درجنوں ویسی ہی تصویریں نکل کر ہوا میں بکھر کر کمرے میں پھیل جاتی ہیں۔۔۔ سعید پاگلوں کی طرح ڈر کر ان سے بھاگتا ہے۔ اور پلنگ پر گر کر سسکیاں بھرنے لگتا ہے۔ . . . . )

(شمیم دبے پیر آتا ہے۔ سعید کے جنبش کرنے پر گھبرا کر جلدی سے چاء کی پیالی اور جلیبیاں اٹھا کر غائب ہو جاتا ہے۔۔۔ چلتے چلتے چپکے سے ایک تصویر اٹھا کر جیب میں ڈال لیتا ہے)

# دلہن کیسی ہے

## کردار

چھمی خالہ :- ایک مکمل خالہ

حمیدہ :- بے چین اور بے صبر بھانجی

اماں :- چھمی خالہ کی بہن مگر ان سے میلوں پیچھے

شفیق :- حمیدہ کا بھائی۔

# شیطان

حمیدہ :- بھیا بھیا ذرا ٹھہریئے۔ کہاں جا رہے ہیں ؟
شفیق :- تمہیں اس سے کیا۔ جہاں ہمارا جی چاہے۔
حمیدہ :- تو پھر جایئے۔ ہمیں کیا۔ آپ ہی کا نقصان ہوگا۔
شفیق :- نقصان۔ بھلا ہمارا کیا نقصان ہوگا۔ ہنہ ہٹو جانے دو۔
حمیدہ :- سنئے۔ چھمی خالہ۔ آپ کی دلہن دیکھنے گئی ہیں۔ سمجھے (ہنستی ہے) ہاں۔
شفیق :- ایں۔ ؟ . . . اُ . . . ہشت کیسی دلہن۔
حمیدہ :- نہیں بتاتے۔ جایئے نا اب جاتے کیوں نہیں۔
شفیق :- کیا بات ہے حمیدہ . . . ہم سمجھ گئے یونہیں بک رہی ہو۔
حمیدہ :- سچ کہتی ہوں۔ بس آتی ہی ہوں گی۔
شفیق :- اُ . . . اچھا ہوگا۔ امی جان آرہی ہیں۔ سنو۔ دیکھو بھئی حمیدہ کل ہم جا رہے ہیں دورے پر۔ بھئی دیکھو کالی والی ہوئیں تو ہم نہیں کریں گے ہاں۔
حمیدہ :- واہ کالی کیوں ہوگی۔ کالی ہوگی تو ہم دوسری چاندی ڈھونڈ لائیں گے۔ اور کیا اماں جان آرہی ہیں۔ آپ اپنے کمرے میں بیٹھئے۔ میں آپ

کو بتا دوں گی۔ جیسے ہی چھمی خالہ آئیں گی۔

شفیق :۔ دیکھو زیادہ دیر نہ لگانا۔ مجھے کام سے جانا ہے۔ (جاتا ہے)

اماں :۔ کیا کہتا تھا شفیق۔

حمیدہ :۔ یہ کہہ رہے تھے۔ کہ کالی ہوئی تو ہم نہیں کریں گے۔ واہ بھلا ہماری بھابی کالی کیوں ہونے لگی۔ ۔ ۔ ۔

اماں :۔ اونھ۔ تجھے کالی پیلی کی پڑی ہے۔ اور میں کہتی ہوں۔ نقشہ ہو ــــ

حمیدہ :۔ ہاں نقشہ بھی۔ ویسا روشن جیسا ہو تو کیا کہنے۔ کیوں اماں۔ اُونھ چھمی خالہ نہ جانے کب آچکیں گی۔

اماں :۔ اے۔ بس آتی ہی ہوں گی۔ صبح کی گئی ہیں۔

حمیدہ :۔ اُوئی دل پھڑک رہا ہے۔ کہ نہ جانے کیسی ہو گی دلہن؟

اماں :۔ اے بیٹی تو تڑپی کیوں جاؤ ہو۔ جیسی ہو گی۔ وہ ذرا سی دیر میں معلوم ہوا جاتا ہے۔ چھمی آئی۔ اور ایسی تصویر سی کھینچ دے گی۔ اللہ جانے۔ اسی لئے تو میں نے چھمی کو بھیجا۔ کہ شفیق کو تسلی ہو جائے گی۔ دیکھ تو میں بھی آتی۔ پر جو بات چھمی میں ہے۔ وہ مجھ میں کہاں۔ ۔ ۔ ۔

حمیدہ :۔ پر کتنی دیر تو ہو گئی۔ بھئی ہم تو یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں۔ کہ آنکھیں کیسی ہیں۔ اللہ کرے صبوحی جیسی ہوں۔

اماں :۔ خاک پڑے تمہاری صبوحی پہ۔ ذرا ہانڈی تو دیکھ آئیں۔ لے میں جانوں آ گئی چھمی۔ ذرا دیکھو حمیدہ۔

حمیدہ :۔ آہا۔ ہا۔ آ گئیں چھمی خالہ۔ ۔ خالہ بی۔ ۔ ۔ خالہ بی۔ ۔ ۔ ۔

کیسی ہے دلہن کی صورت؟

(چھمی خالہ ایسے آتی ہیں۔ گویا چھکڑا گھسیٹ کر آئی ہیں۔
بُری طرح ہانپ رہی ہیں۔ . . . )

چھمی :۔ اُوئی بچی۔ پیر تلے رکھتے دیر نہیں ہوئی۔ اور . . . اَے ہے آپا
بس مرگئی . . . نگوڑی گرمی سی گرمی ہے . . . .

حمیدہ :۔ گوری ہے نا خالہ بی ۔

خالہ :۔ خاک پڑے خالہ مُردی کی صورت پہ ۔ اے بچی چھری تلے دم تو لینے
دے ۔

اماں :۔ بیٹھو چھمی . . . بیٹی حمیدہ ذرا پنکھا کرو خالہ کو . . . .

حمیدہ :۔ خالہ بی آنکھیں ۔ آنکھیں . . . .

خالہ :۔ اُوئی تو تو سچ مچ دیوانی ہوگئی ۔ اے دیکھتی ہو آپا۔ اللہ مارا سانس
تو پورا سماتا نہیں . . . اور . . . اے یہ نہیں ہوتا۔ کہ دو بوند
پانی حلق میں چوا دے ۔ سچ کہتی ہوں آپا تالو تڑخ گیا . . . .

اماں :۔ ہاں بہت ہی گرمی ہے بھئی ذرا سا شربت گھول دے خالہ کے لئے۔

حمیدہ :۔ اُوہنہ . . . گرمی ۔ گرمی . . . اونہہ . . . یہ نہیں
بتاتیں کہ . . . .

خالہ :۔ ایں ؟ ۔ بچی گرمی سی گرمی ہے ۔ ایسی گرمی تو اللہ ماری دوزخ میں
بھی نہ ہوگی ۔ یہ معلوم ہوتا تھا ڈولی میں جیسے کسی نے کھولتے پانی میں بند
کرکے ڈھکن ڈھک دیا۔ اور آپا اوپر سے اللہ ماری موئی نائن ۔ موئی نے

یہ موٹی رضائی ڈال دی۔ یہ نائن تو اللہ قسم کوڑی کام کی نہیں . . . .
باؤلی سڑن . . . .

حمیدہ :۔ لیجئے شربت۔ ہاں خالہ بی تو . . . . . .

خالہ :۔ (گھونٹ لے کر) کہو کچھ اور سنے گی کچھ۔ میں کہتی ہوں۔ تم وہی اپنی پرانی والی کیوں نہیں بلا لیتیں۔

حمیدہ :۔ کون خالہ بی۔

اماں :۔ اے ہے۔ کچھ نہیں۔ نائن کا ذکر ہے۔ تو کیا امی کو بندو کی بہو کو بلا لوں۔

خالہ :۔ اے چولہے میں جھونکی تھی۔ جھاڑو پھری بندو کی بہو . . آپا . . .
زمانہ کی چھوندہ! دوتی وہ . . . . اِدھر کی اُدھر لگانا اس کا کام۔ اے تم نے سنا۔ حرام خور نے اِتن بھیا کی دلہن سے کیا لگایا جا کے . . .

حمیدہ :۔ خالہ بی۔ چھوڑیئے کم بخت نائنوں کے ذکر کو۔ . . .

خالہ :۔ اے بچی ذرا دم تو لے . . . ہاں آپا۔ آئے وہ میں کیا کہہ رہی تھی . . . حمیدہ، کتنی دفعہ کہا۔ بیٹی بیچ میں یوں نہیں ٹپکا کرتے۔

اے کیا مزے کی بات کہہ رہی تھی۔ خاک پڑے چیتے کو۔ اس نزلے نے تو کام کا نہیں رکھا۔ کیا مجال جو کوئی بات یاد رہ جائے۔ . .

حمیدہ :۔ وہ نائن کا ذکر تھا۔ مگر میں کہتی ہوں۔ کہ خالہ بی بتایئے نا . . . .

خالہ :۔ نہیں سنتیں۔ ہاں نائن۔ خدا سمجھے اس سے۔ میں نے کہا۔ اللہ کی بندی

یہ اودی چھینٹ کے پائجامے ہیں سرخ مغزی - ؟ - اے کچھ تیرا دماغ چل گیا ہے - مگر آپا میری - یہ نیچ ذات کپڑا پہنا کیا جائیں - وہ تو کچھ (دور سے آواز آتی ہے)

شفیق :- حمیدہ . . . . اری حمیدہ . . . .

حمیدہ :- آئی بھیا . . . (جاتی ہے)

شفیق :- کیوں کیسی ہے - کچھ بتایا . . . .

حمیدہ :- بس ذرا ٹھہریئے - ابھی بتاتی ہیں . . .

شفیق :- اونہہ . . . تو میں جا رہا ہوں . . . .

حمیدہ :- (واپس جاتی ہے) ابھی بس دو منٹ میں (واپس جاتی ہے - تو خالہ کہہ رہی ہے)

خالہ :- اے انہیں اس کی کیا پرواہ -

حمیدہ :- خالہ بی - ہاں تو کیسی ہے دلہن - اچھی بہن کیوں نہیں لے گئیں . . .

خالہ :- لو اور سنو . . . جی ! . . . آپا یہ تمہاری لاڈلی تو بس (نقل کر کے) بہن کیوں نہیں لے گئیں . . . اے کچھ دماغ تو نہیں چل گیا - کنواری بالیاں کہیں گھر گھر کد کڑے لگاتی پھرتی ہیں - خیر سے اب ننھی تو ہو نہیں تم - جو گھروں میں جھنکایا جائے - اللہ رکھے اب بیاہ شادی کے دن ہیں . . . .

حمیدہ :- تو خالہ بی - خیر جانے دیجئے - یہ بتایئے - کہ ہماری بھابی کیسی ہے پسند آئی آپ کو . . . ؟

خالہ :- اُے اللہ جانتا ہے سچ مچ تو دیوانی ہے۔ پرائی بچی کو شادی سے پہلے ہی بھابی بنا لیا۔ واہ یہ تو وہی بُو انصیبن کی سی مثل ہو گی کہ۔ ۔ ۔

حمیدہ :- اچھی خالہ بی۔ بتایئے نا آخر۔ آپ نے دلہن کو دیکھا تو۔ ۔ ۔ ۔

خالہ :- اے دیکھا نہیں تو پھر گئی کیوں تھی۔ بیٹھے بٹھائے بچی مجھے باؤلے کتے نے تو کاٹا نہیں تھا۔ کہ چلچلاتی دھوپ میں دو کوس ٹپ ٹڈیاں مارتی جاتی۔ تمہارے خالو موٹر گاڑی تو چھوڑ نہیں گئے کہ مزے سے فراٹے بھرتے چلے جاتے۔ ۔ ۔ ۔ یہ مُوا ننددو کہار ایک حرام خور ہے۔ پیارو ں پٹیا۔ یوں یوں کولھے مٹکاتا چلتا ہے۔ کہ آپا تمہیں کیا بتاؤں۔ اللہ قسم جوڑ جوڑ ہل گیا۔ ارے بہتیرا کہتی ہوں ۔ ۔ ۔ مری پیٹے ہولے ہولے۔ اے وہ یاد ہے آپا۔ جب ہم چھوٹی چھوٹی تھیں۔ تو ماموں میاں جی کے ہاں جایا کرتی تھیں۔ بھولا کہار تھا۔ ۔ ۔ ۔ اے کیا رساں رساں لے جایا کرتا تھا۔ کہ بس نیند آجائے۔ یہ نہیں کہ جیسے جامنوں کی طرح جھکول کے رکھ دیا۔ اور پھر دھوپ۔ چپ چپ۔ بڑا بول نہیں بولتی۔ اِتنا پھر بھی کہوں گی کہ۔

حمیدہ :- اُوں ہوں۔ تو بھی یہ بتایئے نا کہ پھر آپ نے دلہن دیکھی۔ اچھی لگی —— گوری ہے۔ ۔ ۔ ۔ ؟

خالہ :- اُے تو بتاتی ہوں۔ آپا ذرا ایک ٹکڑا پان کا دینا۔ بس بس بہت ہے۔ اے آپا کیا بتاؤں۔ ایسے کرارے پان تھے تمہاری سمدھن نے کھلائے کہ جی خوش ہو گیا۔ میں تو یہی سوچتی رہی۔ ۔ ۔ ۔

شفیق :۔ حمیدہ بات سنو۔

حمیدہ :۔ اچھا بھیا۔ (جاتی ہے۔ اور شفیق سے کہتی ہے) بھیا بس نہ جانے کیا کم بخت کہاروں اور نائنوں کا ذکر کر رہی ہیں . . . بس آپ ذرا ٹھہریئے . . . .

شفیق :۔ ہم جا رہے ہیں۔ یہ بھی کوئی بات ہے۔

حمیدہ :۔ اچھا بھائی میرے بس ذرا . . . . ہاں ؟۔ (جاتی ہے)

اماں :۔ ائے ہے۔ گرمی کو پیٹے جا رہی ہو۔ میں کہتی ہوں۔ یہ تو بتاؤ۔ کیا کیا خاطر ہوئی۔

خالہ :۔ اونہوں۔ سارا منہ کٹ کے رہ گیا۔ خی تھو۔ خی ذرا سا چونا دے۔ نہیں وہ اللہ مارا کتھا۔ میت پڑے میری عقل کو . . . .

اماں :۔ ہاں تو بھول پانی بھی ہوا . . . . ؟

خالہ :۔ ائے لو۔ ہوتا کیسے نہیں۔ تم سنتی تو جاؤ۔ خیر خدا خدا کر کے ڈولی پہنچی۔ کہار چلائے۔ بڑے مرزا صاحب کے یہاں سے سواریاں آئی ہیں۔ اے ہے اب میں چپ۔ بدذات کہیں کا۔ یہ تجھ سے کس نے کہا تھا۔ کہ کلا پھاڑ کے چیخ مار کر . . . آخر آپا جب اللہ رکھے بات چیت ہو رہی ہے۔ تو پھر بھلا۔ بیٹی ذرا اگالدان دیجو۔ موئی کیا کڑوی نیم پیک ہے۔ یخ تھو . . . (پیک تھوکتی نہیں)

حمیدہ :۔ ہائے اللہ یہ نہیں کہ ذرا دلہن کا بھی ذکر کریں۔

خالہ :۔ خیر بھئی اب آدھ گھنٹہ لگ گیا۔ سامنے چبوترے کے نیچے موگرہ

لدا کھڑا تھا۔ ایسا میراجی لوٹا۔ کہ اے کوئی پکی پکی چار کلیاں توڑ دے۔ تم جانتی ہو آپا۔ مجھے بھر بھر کے پھول پہننا اچھا نہیں لگتا۔ موا طباق سا منہ لگنے لگتا ہے۔ اللہ بخشے تمہارے بہنوئی سے ہمیشہ اسی بات پہ چلی (حمیدہ ہائے اللہ کہتی ہے) کہ پھول پہنتی ہو تو ڈھنگ سے پہنو۔ یہ کیا دو دو کلیاں ہلکا لیں۔ مگر آپا بھئی مجھ سے تو نہ کبھی کانوں میں گجھڑیاں باندھی گئیں۔ اور نہ باندھی جائیں۔ کیوں کیا رلائے ہے تمہاری . . . . ؟

اماں :۔ ہاں مگر پھر بتاؤ۔ کہ اتریں تو . . . . ؟

خالہ :۔ ایلو۔ اترتی کیسے نہیں۔ معلوم ہے کون سے دروازے سے اتری۔ بیٹھک والے سے۔ جی . . . . نا بہن میں نے تو کہہ دیا۔ کہ ڈھال پہ اللہ مارے کہار کیسے چڑھیں گے۔ اے تم ہی بتاؤ۔ یہ موا ڈیل اور یہ نفقتے کہار۔ ہاں بھولا گی اور بات تھی۔ اے آپا یاد ہے۔ مجھے تمہیں اور سنجھو کو لے کے کیا چھپا چھپ گھٹیا والی چچی کے یہاں لے جاتے تھے۔ دوسرے بہن وہ موریاں اس دروازے کی کہ اللہ تیری پناہ۔ اے اگر وہ کہتیں بھی۔ کہ ڈیوڑھی والے دروازے پر پردہ ہے۔ ادھر سے اتر آؤ . . . . تو بندی تو لوٹ آتی ہاں آپا سچ کہتی ہوں اور وہ سناتی سمدھن کو کہ . . . .

حمیدہ :۔ ہنہہ۔ میں نے جو ابھی بھابی کہا تھا۔ تو ڈانٹ رہی تھیں۔ اور خود جب سے سمدھن سمدھن کئے جا رہی ہیں۔ تو کچھ نہیں۔ مگر یہ تو بتائیے

کہ ۔ ۔ ۔ ۔

خالہ :- اے ہے حمیدہ بیٹی لو زبان نوچ لو۔ ہاں کہ بولنا قسمت (شاید قیامت میں نے صرف سنا ہے معنی نہیں معلوم) کو دیا ہے

حمیدہ :- ہنک ہنک بھئی خالہ بی تو ۔ ۔ ۔ (شفیق پکارتا ہے۔ ذرا ڈانٹ کر) آئی بھیا۔

خالہ :- اے میں کہتی ہوں ۔ ۔ ۔ (سوں سوں سونگھتی ہیں) اے ہے یہ ہانڈی کہاں جل رہی ہے ——————

حمیدہ :- اے ہے بھول آئی۔ اچھی خالہ بی ابھی آئی ۔ ۔ ۔ میں جاؤں تب بتائیے گا۔ کہ دلہن کیسی ہے ۔ ۔ ۔ آئی بھیا ۔ ۔ (شفیق سے)

حمیدہ :- بھیا —— نہ جانے کیا بکے جا رہی ہیں۔ ایک بات بھی نہیں بتائی دلہن کی وہ کم بخت نہ جانے کس کا رونا رو رہی ہیں ۔ ۔ ۔ ۔

(جلدی جلدی ہانڈی چلاتی ہے)

شفیق :- لاحول ولا قوۃ۔ یعنی ۔ چہ ۔

حمیدہ :- اچھی میرے بھیا بس ذرا سی دیر اور —— اتنے میں آپ اخبار دیکھئے۔

شفیق :- ارے اخبار تو تین دفعہ پڑھ چکا —— بئی ۔

حمیدہ :- آپ کو میری قسم بس ذرا دیر۔ (بھاگتی ہے جب آتی ہے تو خالہ بی کہہ رہی ہیں)

خالہ :- ہاں تو یہ طریقے ہیں بڑے گھرانوں کے یہ تھوڑا ہی کہ بس تو چل میں آیا۔

حمیدہ :- ہائے اللہ خالہ بی ہم نہیں بُئی ہمیں پھر سے بتائیے۔

خالہ :- نہیں بُئی تمہارے سننے کی بات نہیں ہے۔

حمیدہ :- کیوں۔ کیوں بُئی آخر۔ بتائیے نا آنکھیں تو بڑی بڑی ہیں ہم نے اور نوری نے شرط لگائی ہے کہ دلہن کی آنکھیں بڑی ہیں۔ کیوں خالہ بی آنکھیں بڑی ہیں نا؟

خالہ :- اے بیٹی اُلٹی سیدھی تو ہانکو نہیں۔ ہاں تو آپا پھر پیا دریں رکیں۔ لے پھر میرا جی تملایا کہ جھٹ سے چار پانچ کلیاں توڑ لوں پھر میں نے کہا سمدھن سے کہوں گی وہ اچھی پکی پکی تڑوا دیں گی۔ آخر کو پان پھول ہوں گے ہی —— خیر اللہ اللہ کر کے اُتری ڈولی سے۔ لے ہاں۔ یہ —— یہ دیکھو آپا اللہ قسم ہم تم سے پجامہ رکھوا لیں گے اللہ جلانے کورا پجامہ تھا۔ ہم تمہارے بیٹے کے لئے بہو دیکھنے گئے تو یہ بڑا سا کھونٹا ٹنگ گیا میرا کلیجہ ہل کے رہ گیا کہ چالیس ہزار کا ٹپا۔ لے آپا اندھیر اہے کہ نہیں اس دن پٹا لینے گئی تو سوا روپے گز اور موٹا جھنّا کتّے کا کفن۔

حمیدہ :- ہوں چاہے کتّے کفن پہنتے نہ ہوں۔ مگر۔

خالہ :- (نہیں سنتیں) اب میں نے جھاڑو پھرے بزاز کے منہ پہ مارا —— سوا روپیہ گز تو اچھا خاصہ شاموآ تا تھا۔ میں نے رابعہ کے چلّے پہ جوڑا بنایا تھا تو سوا سات روپے میں پجامہ پڑا تھا۔ اور اللہ قسم یہ موٹا روٹی سا کپڑا اور اب ۔۔۔۔۔

اماں :- اے چھمی سچ کہتے ہیں تیرے دولہا بھائی کہ ایک بات کرے گی تو ہزار پھلجڑیاں لگائے گی - اے ہاں نہیں تو، بتا، ابھی جیک - کہ نگوڑی لونڈیا گھنٹہ بھر سے منہ تک رہی ہے -

چھمّی :- اے ہاں آپا - سنتی جاؤ ــــ چہ ــــ وہ ــــ اے وہی اللہ ماری کیا ہوتی ہے - وہ . . . . . وہ . . . . . (نہیں یاد آتا ــــ)

حمیدہ :- ہم کہتے ہیں خالہ بی ــــ اچھا بتائیے بال لمبے ہیں نا سلمہ باجی جیسے - اِچھن آپا کہتی ہیں کہ نہیں -

خالہ :- اے تمہاری اِچھن آپا بڑی سیدانی ہیں کہ دیکھا نہ بھالا اور بلبلانے لگیں - نفرت ہے مجھے اِچھن سے ــــ سدا کی اِترونی اے آپا وہ کرن پھول جھمکے کیا ساس نے چڑھا دئے کے پٹی تلے پیر نہیں دھرتیں اور موئے وہ ہیں کس کرم کے - کھوکھلی مچھلیاں اور نگوڑے چھچھورے . . . مجھے تو پھوٹی آنکھ نہیں بھاتے -

حمیدہ :- تو سلمہ باجی جیسے بال ہیں نا - اور کیسی ہے -

خالہ :- اے میں کہتی ہوں آپا یہ سلمہ کے ایسے کیا لمبے بال ہیں - خدا جھوٹ نہ بلوائے تو کسی زمانہ میں ہماری آپا کے ایسے بال تھے کہ کیا بتائیے گز بھر سے تو کیا کم ہوں گے - کیوں آپا؟

اماں :- اے ہٹ - تو تو بس اندھیر کرتی ہے - میری چٹیا نگوڑی سدا کی چوہے کی دم ہزار جتن کئے پہ نہ بڑھے -

خالہ :۔ اے ہاں خاک پڑے میری یاد کو سچ کہتی، نزلے نے تو ڈبو دیا۔ ہاں تو وہ منجھلی آپا کے تھے اللہ بخشے کیا بال تھے۔ جب دھوتی تھیں تو موڈھے پر بیٹھ کر دھوتی تھیں اور پھر بھی گز گز بھر زمین پہ رُکتے تھے۔

اماں :۔ اے ہے چھمّی اندھیر کرتی ہے۔ اے نگوڑی منجھلی سدا کی رو گی۔ اس بچاری کے بال ہی کب ہوئے۔

خالہ :۔ اے سچ تو ہے اے آپا کیا ہو گیا ہے یہ مجھے؟ —— ہاں لو یاد آیا کہ بہتیرا علاج کیا اماں نے سانپ کی بانبی کی مٹی تک منگائی مگر خاک جو بڑھے ہوں۔ لے یہ ہمارے لوگوں کے بال خاندانی اجڑے ہوئے ہیں۔ ابا خدا بخشے سدا کے گنجے۔ خی۔

اماں :۔ نوج ہوتے گنجے اے دماغی کام کرنے سے بال سبھی کے اڑ جاتے ہیں۔

چھمّی خالہ :۔ ہاں، پر بی کچھ بھی ہو ہمارے تو بال ایسے ہی رہے۔ اور سچی بات ہے وہی اپنا سرسوں کا تیل اور کھلی السی سے دھویا۔ یہ مارے گئے . . . . . انگریزی تیل چھچھوندر کی بو کے اللہ جانتا ہے میری تو اس دن اسحاق کی دلہن ذرا دیر کو آن بیٹھیں تو ناک سڑ کے رہ گئی۔ میں نے تو کہہ دیا۔ بُوا ——

حمیدہ :۔ اللہ —— بتا چکئے نا۔ کہ دلہن کو دیکھا؟ پسند آئی آپ کو؟

خالہ :۔ بچی میری اترتے ہی تو انہوں نے مجھے دلہن دکھا نہیں دی۔ اور نہ میں ایسی دِوانی کہ مچل جاتی کہ دکھاؤ دلہن۔ دکھاؤ دلہن۔

حمیدہ :۔ جبھی تو ہم کہتے تھے۔ کہ اس سے ہم چلے جاتے شفیق بھیا نے بھی کہا تھا۔

خالہ :- (طعن سے) تو بنو میری اب چلی جاؤ۔ اور اپنی میّا کو بھی ساتھ لے جاؤ۔ تھی —— اور کیا —— اور دیکھ آئیں تو بندی ناک کٹوا دے ——

اماں :- چپ رہ حمیدہ اچھا تو پھر ——— ؟

حمیدہ :- گھنٹہ بھر ہو گیا ——— ایک بات بھی دلہن کی نہیں بتائی۔ سارا دن تو انتظار میں مرتے رہے - اور ————

خالہ :- تم سارا دن مرتی رہیں - بیٹی تو ہم بھی بھری دوپہر یا میں گلی ڈنڈا کھیلنے نہیں گئے تھے - لڑکی ہی دیکھنے گئے تھے - اور بی یہ کوئی مذاق تھوڑا ہی ہے - کوئی گرے پڑے خاندان کی لڑکی ہو تو اور بات تھی - پر -

حمیدہ :- واہ ہم تو کہہ دیتے کہ بی ہم تو لڑکی دیکھنا چاہتے ہیں !

خالہ :- ہاں بچی تیرا کیا ہے تو تو چھاتی پہ چڑھ بیٹھتی کہ دکھاؤ اپنی لڑکی نہیں تو —— دابتی ہوں ٹینٹوا ——— سو بچی نہ یہاں اتنا بوتا اور نہ اماں باوا نے پھوانی سکھائی ہاں اور کیا —————

اماں :- اے چھمی تو بگڑنے کی کیا بات ہے - میرے جی میں بھی کھدبد ہو رہی ہے - اگر تمہیں لڑکی پسند آگئی تو بس میرے شفیق کو بھی آجائے گی - مگر تم بتا چکو جب نا -

شفیق :- حمیدہ - ذرا ایک بات سنو -

حمیدہ :- آئی بھیّا ——— ذرا چائے لے آؤں آپ کے لئے - ہاں خالہ بی تو آپ کو پسند ہے ؟

خالہ :- میں کہتی ہوں اُتر کے سیدھی تو آئی دالان میں - پہلے سمدھن ملیں وہ

صوفیانہ پیازی دوپٹہ ـــــ اے آپا کیا چھینٹ تھی بجا مے کی کہ
بس ہیں تو دیکھتی ہی رہ گئی جیسے مکھن اور یہ ڈھٹے کی ڈھٹ ـــــ
دلّی سے منگائی تھی ـــــ اب کہاں ملی جائے ہے۔ یہ نگوڑی لڑائی
نے ساری چیزیں . . . . . .

اماں :- اُونھ ـــــ ہاں تو ؟ اے چھوڑو سمدھن کو ـــــ پھر

خالہ :- اے آپا تمہاری سمدھن تو بس اللہ میاں کی گائے بچھی جاتی تھیں کہ
قالین پر بیٹھو اور میں کہوں آپ بزرگ ہیں آپ بیٹھیے پھر یں ۔ اور
سچ تو ہے آپا آج کل اللہ مارے قالین پہ بیٹھا کس سے جائے
ہے جیسے جلتے توے پہ بیٹھ گئے اور وہ بھی اونی قالین ـــــ
میرے تو دیکھ کے ہی آبلے پڑنے لگے ۔ خیر میں تو چاندنی پہ کھسک
آئی ۔ اے تم ہی بتاؤ کہ آخر ـــــ خی . . . .

حمیدہ :- تو پھر دلہن کو لائیں وہ لوگ ۔ ـــــ کیسی ہے خالہ بی ؟

خالہ :- نہیں بی ابھی کہاں دلہن کو لائیں ۔ پہلے تو ادھر ادھر کی باتیں ہوتی
رہیں تب میں نے موقعہ پا کر ایسے کہا کہ چپ رہ گئیں ۔ پہلے تو بولیں
کیا دیکھو گی ایسی ہی ہے اپنی بہنوں جیسی ۔

حمیدہ :- بہنیں کیسی ہیں ؟ اچھی ہیں خالہ بی ؟

خالہ :- اچھی خاک نہیں ـــــ ایک تو نگوڑی بیچاسی اور اس پہ اودا
دوپٹہ ـــــ جی لوٹ گیا میرا تو ـــــ

حمیدہ :- خیر ہوگی ـــــ ہیں اُس سے ـــــ وہ دلہن ـــــ

خالہ :- اور دوسری کا منہ، ڈونگے کی وضع کا ـــــ

حمیدہ :- اُونہہ - بھلا یہ ڈونگے کی وضع کے منہ سے کیا کوئی سمجھے - دلہن بتائیے۔

خالہ :- اے ہے حمیدہ کان کھا گئی - کائیں کائیں ایک صاف کان پہ کئے جا رہی ہے - کہتی جاتی ہوں کہ بڑی مشکل سے تو لڑکی دکھانے پر راضی ہوئیں - کہنے لگیں اچھا پہلے ناشتہ کر لیجئے پھر لڑکی بھی دکھا دی جائے گی -

حمیدہ :- تو پھر دکھائی ؟

خالہ :- ناشتہ تھا آپا کہ پورا دسترخوان پٹا پڑا تھا - دال بھری پوریاں، شامی کباب، آلو میتھی کی بھجیا ـــــ وہ مرچیں تھیں آپا کہ بس کیا بتاؤں - آلو بھی ذرا کچے رہ گئے تھے -

حمیدہ :- اُونہہ بٹی -

خالہ :- امرتیاں، گلاب جامن، موتی چور کے لڈو - میں نے تو بس چکھ چکھ کے چھوڑ دیئے - بیٹی ذرا اگلدان دیجیو - (تھوکتی ہیں) مؤا پان ہے کہ پیپل کا پتہ ـــــ توبہ ـــــ

حمیدہ :- ہاں تو پھر ناشتہ کے بعد -

خالہ :- ہاں تو ناشتہ پر نمک پارے اچھے تھے اور خرمیاں تو آپا بالکل ویسی تھیں جیسی سلمہ کی منگنی پہ آئی تھیں -

اماں :- (جل کر) لے خاک سلمہ کی منگنی پر لڈو بٹے تھے کہ خرمیاں - اچھن کی کہو -

خالہ :- ہاں اچھن کی منگنی پہ پھٹکی پڑے میری بھول پہ ہاں تو میں نے دکان کا پتہ

پوچھ لیا ہے۔

اماں :۔ دکان کا پتہ ؟

خالہ :۔ ہاں اور کیا ——— اور بندی نے یوں تھوڑی پوچھا بڑی حکمت سے پوچھا۔

کہو کیسے ؟

حمیدہ :۔ ہمیں دکان کا پتہ نہیں چاہئے ہمیں تو دلہن کی صورت . . .

خالہ :۔ خاک پڑے تمہاری جلدی پہ کہ زبان کاٹے لیتی ہو۔ بیٹی یہ گن کنواری لڑکیوں کے ایک آنکھ نہیں بھاتے۔

حمیدہ :۔ ہونے دیجئے ہمارے گن ——— یہ بتائیے دلہن کیسی ہے ؟

اماں :۔ چپ رہ حمیدہ۔ ہاں چھمی اب تو خدا کے لئے چولھے میں ڈال ان خربوزوں کو اور بھاڑ میں گئی دکان۔

خالہ :۔ (برا مان کر) اے تو آپا میں نے تو تمہارے ہی بھلے کو خربوزوں کا پتہ پوچھ لیا۔ اب اللہ رکھے منگنی کرو گی تو کچھ دے جانا نہ پڑے گا ؟ اللہ قسم کہتی ہیں پانچ من تو معلوم بھی نہ ہو گی ماشاء اللہ لمبا چوڑا کنبہ ہے سسرال میکہ اور پاس پڑوس سات من سے کم نہ لیں گی۔ میں نے کہا ہوگی ہم کوئی چھچھورے ہیں کہ خربوزوں کے لئے وہ کریں۔

حمیدہ :۔ آگ لگ جائے ان خربوزوں کو، ہاں نہیں تو۔

خالہ :۔ آگ لگ جائے تیری زبان کو کہ ——— واہ مجھے کیا سمجھا ہے۔ واہ

حمیدہ :۔ تو جب سے خربوزوں کا رونا روئے جا رہی ہیں یہ نہیں بتاتیں کہ دلہن کیسی ہے۔

خالہ :۔ جانہیں بتاتے۔ کچھ تیر ادیا کھاتے ہیں۔ لو اور سنو بڑی آئی وہاں سے دلہن کی چہیتی کہ بات نہیں کرنے دیتی۔

اماں :۔ اے سچ تو ہے گھنٹہ بھر سے میرا تو جی بھی لوٹ گیا۔

خالہ :۔ آپا تم بھی اس نفتنی کی طرف داری کر رہی ہو۔ واہ۔ واہ۔ واہ

حمیدہ :۔ اس میں طرف داری کی کیا بات ہے۔ ذرا سی بات ہے اور آپ بتا ہی نہیں چکتیں کئی دفعہ شغن بھیا کو روک کر آئی ہوں وہ جانے کو بیٹھے ہیں۔ اور آپ ہیں کہ کبھی ڈولی کا رونا تو کبھی ناشتہ، تو کبھی خرمیاں۔

خالہ :۔ (بہت بگڑ کر) اب دیکھو تو آپا ٹاٹنگ برابر کی چھوکری میرے منہ لگ رہی ہے۔ واہ۔

اماں :۔ ارے پھر تم بھی تو اندھیر مچا رہی ہو۔ چپ رہ ری حمیدہ!

حمیدہ :۔ لے کے دماغ ہلا دیا ہاں نہیں تو ——

خالہ :۔ آئی بڑی دماغ کی سگی۔ لو ہم کل کی لونڈیا کی جوتیاں سہیں گی سلام ہے بابا اس کنبے کو۔ اللہ میرے جیٹھ دیور کو سلامت رکھے کوئی تمہاری روٹیوں پر نہیں پڑی ہوں اور اماں جان شہ دے رہی ہیں صاحبزادی کو ——

اماں :۔ اے چھمی ناحق غصہ ہو رہی ہے تو —— سن تو۔

خالہ :۔ (جانے لگتی ہے) بس بس سن لیا۔ کیا اور کچھ کسر باقی رہ گئی ہے، کیا سمجھا ہے مجھے (رو ہانسی ہو جاتی ہیں) سلام آپا تمہارے گھر میں قدم بھی رکھوں تو چھمی نہیں بھنگن کہنا۔ ابھی تو باتیں ہی سنی ہیں آگے نہ جانے کیا لکھا ہے

قسمت ہیں ــــــــ

اماں :- لے چھمی تجھے میری قسم - میرا ہی مرا منہ دیکھے - بس تو -

خالہ :- نہیں بی میں ایسی گری پڑی نہیں - جو جس کا جی چاہے کہہ لے -

اماں :- اے چھمی - چھمی - اے حمیدہ - روک خالہ کو - دیکھا بگڑ کر چلی گئی بس تُو تو بلا ہے -

حمیدہ :- چلی گئیں تو اچھا ہوا ــــ اماں سر گھوم گیا اللہ قسم ــــ وہ تو دس برس بھی نہ بتاتیں کہ دلہن کیسی ہے ــــ

اماں :- اے ذرا تو صبر کرتی تو شاید بتا ہی دیتی -

حمیدہ :- آپ بھی مجھی کو الزام دے دیجئے - ہاں اور کیا - بھیا آئیں گے تو ــــ ہائے اللہ -

اماں :- نہ رو حمیدہ ــــ ہم کل خود جا کر دیکھ آئیں گے کہ کیسی ہے دلہن ــــ نہ رو نیو . . . . .

(حمیدہ سسکیوں سے روتی ہے اور اماں دلاسہ دیتی ہیں)

# شامتِ اعمال

## کردار

سرور -
عباس -
بندو -
ایڈیٹر -
خاتون -
شاعر -
بڑھیا -
شرابی -
انور -
انسپکٹر -

سرور :- پھر ٹالے جاتے ہیں۔ بھئی اللہ۔ لاؤ بھی سیدھی طرح۔

عباس :- کچھ دماغ خراب ہوا ہے۔ کیا ٹالے جا رہا ہوں؟ کیا لاؤں؟

سرور :- میں کہتی ہوں چھوڑو یہ دل لگی۔ دھوبن کی تنخواہ دینی ہے۔ آتی ہوگی ابھی جان کھانے۔ لاؤ ادھر بٹوہ۔

عباس :- یہ کیسے معلوم کہ وہ بٹوہ تمہارا ہے؟

سرور :- اور کس کا ہے پھر؟

عباس :- بٹوہ کا مالک خود ثبوت دے گا۔

سرور :- کیا مطلب؟

عباس :- مطلب یہ کہ میں نے اخباروں میں اشتہار دے دیا ہے کہ جس کا بٹوہ کھویا ہو وہ آکر حلیہ بتائے اور اپنا بٹوہ لے جائے۔ اگر تمہارا بٹوہ ہے تو اس کا حلیہ۔ کچھ اتا پتہ ——————

سرور :- حلیہ کیا وہی بٹوہ ہوگا سیاہ چمڑے کا اوپر ہاتھی کی تصویر بنی ہے کیا میں اپنا بٹوہ بھی نہیں پہچانتی۔

عباس :- بالکل غلط وہ بٹوہ جو مجھے ملا ہے سیاہ چمڑے کا نہیں ہے اور نہ

اس پر ہاتھی کی تصویر۔

سرور :- تو پھر وہ لال پرس ہو گا جو کلکتے سے منگوایا تھا میں نے۔

عباس :- جی وہ بھی نہیں۔

سرور :- اونھ۔ تو پھر موتیوں والا VANITY BAG ہوگا۔

عباس :- (عاجز ہو کر) نہیں بھئی موتیوں وتیوں کا کچھ نہیں۔ وہ تمہارا بٹوہ نہیں ہے۔

سرور :- اُوئی آخر تو پھر کس کا ہے۔

عباس :- ہو گا کسی کا تمہیں کیوں فکر پڑ گئی۔

سرور :- (سوچتی ہے) اے لو بھول ہی گئی تھی چھ ——— اے ہے کیسا بنائے چلے جا رہے ہو ——— اے وہی ——— وہ والا ——— وہی کم بخت وہ سا بٹوہ ہے ———

عباس :- کون سا؟

سرور :- اے وہی ——— اُونھ ——— (یاد نہیں آتا)

عباس :- اُونھ۔ چھوڑو مردود بٹوے کا قصہ ———

سرور :- (یاد آ جاتا ہے) وہ جو بھائی جان نے سترہ شلنگ کا پیرس سے بھیجا تھا تم نے ہمارے صندوق ہی سے نکالا ہو گا ——— بھئی اللہ یہ کیا مذاق ہے لے کے سارے کپڑے کھوند کر ڈال دیئے ہوں گے۔

عباس :- چھ ادھو ——— کس کم بخت نے تمہارے صندوق کو ہاتھ لگایا ہے۔ مفت ہی جان کھائے جا رہی ہو۔ میں کہتا ہوں تمہارا نہیں ہے بٹوہ

تمہارا نہیں ہے۔

سرور:۔ اوئی تو چلاتے کیوں ہو۔ میں جو اب نام بھی لوں نگوڑ مارے کا۔

عباس:۔ یعنی ایک سرے سے جان ہی کو آ گئیں۔

سرور:۔ تو آخر اس قدر چیخنے کی کیا بات ہے۔

عباس:۔ میں تو نہیں چیختا تم ہی دماغ اڑائے دیتی ہو کوئی بات بھی ہو۔

سرور:۔ ہنہ۔ جب دیکھو ایسے ہی بولیں گے ——— (رقت آ جاتی ہے)

عباس:۔ چہ چہ بھئی ——— ارے سنو تو ——— کیا مصیبت ہے ———
ارے سرور ——— (جیسے نہیں سنتی اور چلی جاتی ہے) (گھنگھٹانے
کی آواز)

عباس:۔ ارے بندو دیکھنا کون ہے۔

بندو:۔ سرکار ——— وہ "دلربا" کے ایڈیٹر صاحب ہیں۔

عباس:۔ اچھا ——— بلاؤ ——— اندر بلاؤ

ایڈیٹر:۔ آداب عرض ہے۔

عباس:۔ آداب عرض ——— تشریف رکھئے۔ کہئے صبح صبح کیسے تکلیف کی۔

ایڈیٹر:۔ ارے صاحب کمال کر دیا آپ نے وہ آپ کا مضمون "آبلہ" واللہ
حد کر دی آپ نے۔

عباس:۔ اوہ ——— شکریہ۔

ایڈیٹر:۔ تو جناب ایک بالکل ویسا ہی پھڑکتا ہوا سنبر کے خاص نمبر کے لئے
اور عنایت کیجئے۔

عباس :- مگر ——— ویسا ہی ———

ایڈیٹر :- جی بالکل ویسا ہی۔

عباس :- تو پھر وہی جو لے لیجئے۔ ویسا ہی دوسرا لکھنے کی کیا ضرورت۔

ایڈیٹر :- اوہو آپ سمجھتے نہیں۔ میرا مطلب ہے یعنی اس رنگ ہیں۔ ویسا ہی کوئی نازک معاملہ لے کر اس پر لکھ دیجئے ——— دیکھئے ہم آپ کا بڑا پروپیگنڈا کر رہے ہیں کہ ترقی پسند مصنفوں میں آپ کا درجہ سب سے بلند ہے۔

عباس :- اوہ ——— شکریہ ———

ایڈیٹر :- اور . . . جی بس یہی عرض کرنے آیا تھا (بھولی بات یاد آگئی) کہ ہاں آپ کو کوئی بٹوہ ——— ملا ہے۔ وہ آپ نے اشتہار دیا تھا۔

عباس :- جی ہاں

ایڈیٹر :- (شوق سے) کیسا ہے بٹوہ ؟ یعنی کس قسم کا۔

عباس :- جی بس بٹوہ ہے یہی ایک عام قسم کا۔

ایڈیٹر :- یعنی کچھ معلوم تو ہو ——— کچھ رقم تو ہوگی اس میں

عباس :- جی اس بٹوے کا حلیہ اور جو کچھ اس میں تھا ہے وہ سب میرے پاس محفوظ ہے۔

ایڈیٹر :- یعنی ——— یعنی کہ ———

عباس :- ——— میرا مطلب ہے میں کسی کو حلیہ بتانا نہیں چاہتا ہوں تو ہر آدمی کہہ دے گا کہ میرا ہے۔ بٹوہ۔ اصلی مالک حلیہ بتا کر خود لے جائے گا۔

ایڈیٹر :- کمال کرتے ہیں آپ بھی ۔ صاحب یعنی آپ لوگوں کو بے ایمان سمجھتے ہیں آخر معلوم تو ہو کہ کیسا ہے بٹوہ ۔ اس لئے پوچھتا ہوں کہ پارسال نینی تال میں میرا بھی ایک بٹوہ کھو گیا تھا ۔ کافی رقم تھی اس میں ——!

عباس :- مگر مجھے یہ بٹوہ نینی تال میں نہیں بلکہ سوری براورز کی دکان کے سامنے ملا ہے ۔

ایڈیٹر :- اُوہ —— ہاں —— مگر صاحب ممکن ہے —— یعنی دنیا میں اس قدر عجیب و غریب واقعات ظہور میں آتے ہیں ۔ یعنی یہی دیکھئے کہ میرا سوٹ کیس آگرہ میں کھویا اور ملا کہاں ؟ ذرا پوچھئے تو ۔

عباس :- یہیں کہیں تو چاندنی چوک میں ملا ہو گا ۔

ایڈیٹر :- یعنی کہ آگرہ ہی میں —— اور وہ بھی پورے ایک ماہ کی کوشش کے بعد ۔

عباس :- جی ہاں ممکن ہے —— مگر ذرا حلیہ تو بتائیے کچھ اس کا اور اس کے اندر جو کچھ ہے ۔

ایڈیٹر :- کیا اس میں کچھ اشیاء بھی ہیں ۔ یعنی کیا کچھ عجیب و غریب چیزیں ؟

عباس :- جی اب قبلہ وہ کوئی عجائب خانہ تو ہے نہیں —— بٹوہ ہے صرف

ایڈیٹر :- (کھسیانی ہنسی) اوہ —— میرا مطلب ہے یعنی کچھ تو ہو گا ہی —— مثلاً

عباس :- یہی روزمرہ کے استعمال کی چیزیں ——

ایڈیٹر :- پھر بھی کچھ معلوم تو ہو ۔

عباس :- میں نے عرض کیا نا جو اصلی مالک ہو گا وہ خود سب کچھ بتا دے گا ۔

آپ کا بٹوہ کیسا تھا؟

ایڈیٹر:۔ جی ہاں پھر بھی ذرا سوچیئے سال بھر کا کھویا ہوا بٹوہ کسی کو کیا یاد رہ سکتا ہے۔

عباس:۔ پھر بھی کچھ تو یاد ہو گا کچھ رنگ وغیرہ بٹوے کا۔

ایڈیٹر:۔ ٹھیک سے تو یاد نہیں کچھ سیاہی مائل سا یعنی ذرا بھورا بھورا سا تھا۔ میرا مطلب ذرا میلا سا ہو گیا تھا۔

عباس:۔ تو پھر یہ آپ کا بٹوہ نہیں۔

ایڈیٹر:۔ یہ آپ کیسے کہہ سکتے ہیں۔

عباس:۔ اس لئے کہ نہ تو وہ سیاہ ہے نہ بھورا سا نہ ذرا میلا سا۔

ایڈیٹر:۔ ارے یعنی تو پھر کیسا ہے۔

عباس:۔ (عاجز) جبھی تو کہتا ہوں کہ آپ کا بٹوہ نہیں۔

ایڈیٹر:۔ مگر قبلہ مجھے یہ کیسے یقین ہو۔

عباس:۔ یہ یقین نہ آئے تو —— آپ کو۔ شوق سے نہ آئے یقین۔

ایڈیٹر:۔ اور پھر معاف کیجئے گا آپ کے متعلق میرے نجی خیالات کیا ہوں گے۔

عباس:۔ مجھے آپ کے نجی خیالات کی ذرہ بھر پرواہ نہیں۔

ایڈیٹر:۔ آپ میری ہتک کر رہے ہیں۔

عباس:۔ اگر آپ چاہیں میں آپ کو بغیر حلیہ معلوم کئے بٹوہ دے دوں گا۔ تو یہ آپ کا نہایت غلط خیال ہے۔

ایڈیٹر:۔ آپ —— آپ سمجھتے ہیں کہ وہ میرا بٹوہ نہیں اور میں ——

عباس :- جی سمجھتا ہی نہیں بلکہ یقین ہے مجھے ! ——

ایڈیٹر :- عباس صاحب - اور اسی برتے پر آپ امید کرتے ہیں کہ آپ کے مضامین یعنی میرے اخبار میں شائع ہوں -

عباس :- لعنت ہے اس پر جو آپ کے اخبار میں مضمون چھپوانے کا ارمان کرے -

ایڈیٹر :- آپ میری ہی نہیں ادب کی بھی ہتک کر رہے ہیں -

عباس :- اور آپ ادب کی - میری اور خود اپنی ہتک کر رہے ہیں -

ایڈیٹر :- عباس صاحب ! یعنی ——

عباس :- ابھی کچھ اور فرمانا ہے - کہیئے ——

ایڈیٹر :- آپ —— آپ جانتے ہیں آپ کس سے گفتگو کر رہے ہیں ؟

عباس :- جی - شاید —— شاید آپ سے ——

ایڈیٹر :- میں میں - یعنی دیکھئے میں نہایت کمینہ آدمی ہوں -

عباس :- اس میں کیا شک ہے ؟

ایڈیٹر :- میں - میں نے صفحۂ ادب سے آپ کا یعنی نام نہ میٹ دیا ہو تو -

عباس :- بجا ارشاد ہے - آپ کی ادبی قابلیت تو آپ کے لب و لہجہ اور طرزِ بیان سے ظاہر ہو رہی —— دماغ پریشان کر دیا - بندو چائے لاؤ -

ایڈیٹر :- عریاں نگار زمانے بھر کے یعنی مخربِ اخلاق . . . آپ نوجوانوں کے جذبات کو گمراہ کر کے ان کو تباہ کرنے کے سوا . . . .

عباس :- بندو چائے لاؤ۔

ایڈیٹر :- معاف کیجئے۔ یعنی میں ایسے فضول شخص کے یہاں چائے نہیں پیا کرتا۔

عباس :- بھلا اس غلط فہمی کا کیا علاج۔ میں نے تو اپنے لئے منگائی ہے قبلہ! بندو چائے لے آؤ۔ اور ایڈیٹر صاحب کو لے جاؤ۔

ایڈیٹر :- آپ آپ . . . خیر دیکھئے گا۔ (ایڈیٹر صاحب جاتے ہیں۔ ٹکرا جاتے ہیں)

ایڈیٹر :- اوہ۔ معاف کیجئے گا۔ یعنی آپ سامنے تشریف

خاتون :- دیکھ کر نہیں چلتے۔ وحشی!

ایڈیٹر :- محترمہ۔ یعنی۔

خاتون :- بکواس مت کرو۔ شریف خاتون سے ٹکرانا ——

ایڈیٹر :- میں۔ اوہ، یعنی (چلے جاتے ہیں)

خاتون :- (آکر) آداب عرض . . . یہ کون وحشی تھا۔

عباس :- اوہ — وہ۔ آپ کے چوٹ تو نہیں لگی۔

خاتون :- جی نہیں۔ شکریہ۔ بڑا کرم فرمایا جناب نے۔ چہ کیسے کیسے وحشی آباد ہیں دنیا میں۔

عباس :- جی ہاں . . . دیکھئے نا۔

خاتون :- اور ہائے یہ میں نے کیا کہا اسے۔ وحشی کہہ دیا۔ جس کی مجھے بالکل عادت نہیں۔ اور شدت احساس کی وجہ سے میں اب تک بید مجنوں کی طرح کانپ رہی ہوں۔

عباس :- اچھا کیا آپ نے اسے وحشی کہا۔ میرا جی خوش ہو گیا۔ مگر میں نے۔
معاف کیجئے گا شاید آپ کو پہچانا نہیں۔
خاتون :- شاید کیا یقین۔ آپ مجھے نہیں پہچان سکتے۔
عباس :- جی . . . . جی - اسے بند و سگریٹ۔
خاتون :- (ذرا بگڑ کر) اوہ آپ مجھے نہیں جانتے مجھے عورتوں کی سگریٹ نوشی سے سخت نفرت ہے۔ مجھے یہ فیشن قطعی پسند نہیں۔ ویسے مجھے کوئی فیشن پسند نہیں۔
عباس :- معاف کیجئے گا۔ سگریٹ تو میں نے خود اپنے لئے منگوائی تھی . . . . . ہیں۔
خاتون :- اوہ - آپ شوق سے سگریٹ پئیں۔ مجھے دوسروں پہ اعتراض کرنے کی بالکل عادت نہیں۔ آپ مجھے جانتے نہیں۔ ورنہ ——— (ٹھنڈی سانس)
عباس :- معاف کیجئے گا آپ کچھ۔ فکر مند معلوم ہوتی ہیں۔
خاتون :- کچھ فکر مند؟ آپ اسے "کچھ" کہتے ہیں؟ یعنی میں کافی سے زیادہ فکر مند ہوں۔ بلکہ غم زدہ کہیئے۔ میرے چچا فگار مجھے ہمیشہ حسنِ سوگوار کہا کرتے تھے۔ انہیں وحشت ناک افسانے سننے کا بہت شوق تھا۔ وہ غمگین ڈراموں سے اس قدر متاثر ہوتے تھے کہ ان کی سینما ہال میں ہی ہچکی بندھ جایا کرتی تھی۔
عباس :- جی ضرور۔ بندھ جاتی ہوگی۔ فرمایئے کیسے تکلیف فرمائی۔

خاتون :- (دہشت زدہ) اوہ ---- آپ اسے تکلیف کہتے ہیں۔ گو میری پرورش افسانوی دنیا میں ہوئی ہے اور میں موسم گرما کی حسین اور مہکتی ہوئی ہواؤں میں پلی ہوں۔ پھر بھی مجھے ان لوگوں سے سخت نفرت ہے جو پل کر پانی بھی نہیں پیتے۔ کیوں کیا خیال ہے آپ کا؟

عباس :- جی درست فرمایا آپ نے . . . . . وہ۔ میرے دفتر کا کچھ عجیب بے ڈھنگا سا وقت ہے۔ تو فرمائیے . . . . . میرے لائق کوئی خدمت۔

خاتون :- خدمت۔ اوہ خدا۔ آپ مجھے شرمندہ کر رہے ہیں اور اس سے بڑی خدمت کیا دنیا میں ہو سکتی ہے . . . . آپ . . . میری طرح رومان کی آغوش میں نہیں پلے بڑھے ورنہ یہ الفاظ منہ سے نہ نکالتے۔ آپ سے کیا شرم۔ پہلے تحفہ کی کچھ اہمیت تو شاید آپ پر بھی واضح ہو چکی ہو گی۔

عباس :- جی میں سمجھا نہیں پہلا تحفہ . . . .

خاتون :- جی ہاں . . . . کسی کے محبوب کا پہلا اور شاید آخری حسین تحفہ۔ جو لمبی اور خاموش تنہائیوں میں پپیہے کی سریلی کوک کی طرح گونجا کرتا ہے۔ اور آپ تو اب اس کے رازدار بھی ہیں۔

عباس :- آ . . . . میں . . . سمجھا نہیں۔

خاتون :- جب آسمانی ہوائیں سیاہ چادروں کی طرح فضا میں پھڑ پھڑا رہی تھیں۔ ندی کا پانی ریت کی طرح بگولے بن بن کر ناچ رہا تھا۔

اور میں سبھوتی اور چنار کے پھولوں کی بھینی مہک سونگھنے وہاں جایا کرتی تھی تو . . . . اوہ کتنا کمزور تھا میرا دل۔

عباس :- اُ . . . کہاں جاتی تھیں محترمہ!

خاتون :- محرابوں والے دریچے کے پاس۔ تو وہاں دھڑکتے ہوئے دلوں کے درمیان دہکتی ہوئی گرم سانسوں سے پژمردہ ہوکر۔ اس نے مجھے پہلا تحفہ دیا۔

عباس :- جی کیا فرمایا آپ نے ؟

خاتون :- وہی بٹوہ جو خوش قسمتی سے آپ کو ملا . . . اوہ . . .

عباس :- اوہ ــــ! اچھا ــــ

خاتون :- ذرا پانی منگوائیے۔ افسانوی دنیا میں رہتے رہتے میرا دل بہت کمزور ہوگیا ہے۔

عباس :- ابھی لیجئے۔ اے بندو۔ ایک گلاس پانی لاؤ۔ آپ معاف کیجیئے گا کوئی تازہ صدمہ پہنچا ہے ؟

خاتون :- اوہ۔ آپ مجھے نہیں جانتے۔ کوئی صدمہ میرے لئے تازہ ہو ہی نہیں سکتا گو میری عمر زعفران اور ریحان کے پودوں کے درمیان گزری ہے پھر بھی برسوں میرے ہونٹ متبسم نہیں ہوئے اور میری آنکھوں سے ــــــ

عباس :- اُ . . . معاف کیجیئے گا محترمہ کیا آپ ذرا اختصار سے . . . میرا مطلب ہے۔ اگر مجھے معلوم ہو جاتا کہ ــــ میرا مطلب ہے کہ

. . . . وہ بٹوہ . . . .

خاتون :- یہی تو میں آپ کو بتا رہی ہوں ۔ مجھے ڈر ہے کہ میں آپ کا وقت ضائع کر رہی ہوں ۔

عباس :- (جھوٹ) قطعی نہیں ۔ فرمائیے ۔

خاتون :- ہاں تو صبح کے وقت اپنی شمالی دریچی کے سامنے بیٹھی اپنی شمعی انگلیوں سے ارغنون بجا رہی تھی میری حسین سہیلی فرقت . . . .
یہ اس کا افسانوی نام ہے بیٹھی نقرئی گلدان میں سے گل شبّو کی کلیاں سونگھ رہی تھی . . . کہ بوڑھا گدھ ——

عباس :- جی ؟ گدھ ——

خاتون :- ہاں میرا خدمت گار "بوڑھا گدھ" ۔ یہ اس کا افسانوی نام ہے صبح کا اخبار لایا ۔ اس میں میں نے بٹوے کا اشتہار دیکھا ۔ میں نے ضروری سمجھا کہ بجائے سیکرٹری کے میں خود آپ کا شکریہ ادا کرنے جاؤں ۔

عباس :- اوہ ۔ آپ نے کیوں تکلیف کی . . . مگر ۔

خاتون :- اور پھر بے کار اتنا روپیہ آپ نے اشتہار پر صرف کیا ۔ بل مجھے دے دیجئے میں خود ادا کر دوں گی ۔

عباس :- مگر محترمہ ۔

خاتون :- نہیں، آپ کا کوئی عذر نہیں سنوں گی ۔ آپ کو صرفہ لینا پڑے گا ۔

عباس :- مگر محترمہ —— ! میں یہ عرض کر رہا ہوں ۔

خاتون :- اوہ ۔ کتنے خلیق ہیں آپ ۔ مجھے آپ سے مل کر بہت خوشی ہوئی ۔

بٹوہ کھونے کی ساری پریشانی آپ جیسے ادیب سے مل کر دُور ہو گئی۔ وہ مجھے دراصل شرم آرہی تھی کہ ذرا سے بٹوے کے لئے آپ کو کیوں پریشان کروں۔ بہتر ہے کہ آپ کو فون کر دوں کہ رقم آپ کسی خیراتی فنڈ میں دے دیں۔ یا غریب طالب علموں کو وظیفہ کے طور پر بانٹ دیں اور میرا بٹوہ روانہ فرما دیں۔ لیکن میرے چچا فگار کو آج ہی شام کی گاڑی سے کشمیر کی حسین وادیوں میں لوکاٹ کے پھول کھلتے دیکھنے کے لئے فوراً جانا ہے اور پھر وہاں سے ملابار ہل جائیں گے جہاں سے سمندر کے جھاگوں کا نظارہ کرنا ہے۔ اس لئے۔

عباس :- اوہ سنئے تو محترمہ۔ وہ بٹوہ آپ کا کس وضع کا ہے۔ اس کا حلیہ بتایئے (نرم ہو کر) براہ کرم میرا مطلب۔

خاتون :- ہیں ؟ تو کیا آپ نے ابھی تک نہیں دیکھا۔

عباس :- جی میں نے تو دیکھا ہے مگر آپ بھی تو بتائیں کہ کیسا ہے ؟ کس قسم کا ؟

خاتون :- اوہ۔ اگر میں آپ کو بٹوؤں کی قسمیں بتانے بیٹھوں تو مہینوں میں ختم ہوں۔ یقین کیجئے میں نے ایک خاتون کے پاس بالکل خرگوش کی شکل کا بٹوہ دیکھا۔

عباس :- دیکھا ہو گا مگر آپ کا بٹوہ کیسا تھا۔

خاتون :- میرا بٹوہ ؟ میرا بٹوہ بالکل۔ میرا بٹوہ خرگوش نما بالکل نہیں تھا۔

عباس :- اوہوں - میرا مطلب ہے رنگ وغیرہ اس کا کیا تھا۔

خاتون :- (آہ بھر کر) یہی تو مشکل ہے کہ آپ مجھے نہیں جانتے - میرا بچپن گل مہر کے پھولوں کے سائے میں گزرا ہے - اسی وجہ سے میں کلر بلائنڈ ہوں - یہاں تک حد ہو گئی ہے کہ میں بارہا زرد ساڑی کے ساتھ کتھئی جمپر اور دھانی ساڑی کے ساتھ اودا بلاؤز پہن چکی ہوں جب کبھی دعوت ہوتی تھی میری چچی ناہید تمام شب اسی پریشانی میں جاگا کرتی تھیں کہ کہیں میں سرمئی لباس کے ساتھ . . . .

عباس :- تو . . . تو ایسی صورت میں محترمہ مجھے افسوس ہے کہ . . . .

خاتون :- افسوس تو میرے لئے ہر شریف آدمی کو ہونا ہی چاہئے - میری پرورش . . . . . .

عباس :- (بات کاٹ کر) تو مجھے افسوس ہے کہ آپ کو بٹوے کے متعلق کچھ بھی یاد نہیں - تو . . . .

خاتون :- اور یاد بھی کیسے رہ سکتا ہے - یہی دیکھئے کہ اگر میں آنکھیں بند کر کے بتانا شروع کر دوں تو میں یہ بھی نہیں بتا سکتی کہ میری ساڑی کا رنگ کیا ہے - اور میں اپنی شادی کی انگوٹھی پہنے بھی ہوں یا سنار کو ہیرا جڑوانے کے لئے بھیج چکی ہوں۔

عباس :- مجھے نہایت افسوس ہے کہ میں آپ کو بٹوہ نہیں دے سکتا۔

خاتون :- اوہ - آپ کو نہیں معلوم میرا دل کتنا کمزور ہے ایک شریف انسان کے منہ سے یہ الفاظ سن کر تعجب ہے - میں بے ہوش کیوں نہیں ہو گئی۔

عباس :- آپ کے بے ہوش ہو جانے سے قطعی کوئی فائدہ نہیں۔ بے کار۔
(جل جاتا ہے)

خاتون :- اور میرے چچا فگار کشمیر کی وادیوں میں لوکاٹ کے پھول۔

عباس :- جی وہ لوکاٹ کے پھول ہوں یا۔ سمندر کے جھاگ۔ آسمان کے تارے توڑیں یا زمین کے قلابے ملائیں۔ یقیناً وہ کوئی مفید کام نہیں کر سکتے ——

خاتون :- آپ میرے چچا کی توہین کر رہے ہیں ؟

عباس :- بالکل واہیات سے آدمی معلوم ہوتے ہیں آپ کے چچا۔

خاتون :- اور آپ کسی کے محبوب کا آخری تحفہ نہ دیں گے۔ بڑے شقی القلب ہیں آپ !

عباس :- بدنصیبی میری۔ میرے دفتر کا وقت آرہا ہے۔ بہتر ہو آپ تشریف . . .

خاتون :- آپ، بٹو، نہیں دیں گے۔

عباس :- جی نہیں۔

خاتون :- آپ۔ اچھا تو —— پھر میں مجبوری اور افسوس کے ساتھ عرض کردوں گی کہ آپ نہایت ذلیل ہیں کمینے اور دغا باز ——

عباس :- جی ہاں میں سب کچھ ہوں۔ اب اگر گل افشانی کر چکی ہوں تو یہ رہا باہر جانے کا دروازہ۔ آداب عرض۔

خاتون :- آپ۔ آپ۔ اوہ۔ میرے حواس . . .

عباس :- بہتر ہو کہ آپ یہاں بے ہوش ہونے کی تکلیف نہ فرمائیں۔

(سعی بلیغ) ورنہ ۔ میری بیوی کا غصہ بہت تیز ہے اور آج تو وہ صبح سے بھنا رہی ہیں ۔

خاتون ۔ آپ — وحشی ہیں — خواتین سے بات کرنے کے لائق نہیں۔ (چلی جاتی ہے)

عباس ۔ توبہ توبہ ۔ ۔ ارے بندو ۔ میرا قلم لا ٹیو ذرا — توبہ عورت تھی کہ پنج شاخہ — ارے بندو قلم ۔

بندو ۔ سرکار آپ کے پاس ہی تو تھا ۔

عباس ۔ ارے تو پھر کہاں گیا — (کچھ یاد کرکے) ارے دیکھ تو وہ — وہ گئی ۔ لپک کے جا ۔

بندو ۔ کون ؟ سرکار ۔

عباس ۔ ارے وہی تیری نانی ۔

بڑھیا ۔ کیا ہے میاں ۔

عباس ۔ اُوہ تم ۔ اچھی تو ہو بندو کی نانی ۔ ارے دیکھ تو لپک کے وہ میرا قلم لے گئی کم بخت ۔

بندو ۔ کون سرکار وہ عورت ۔ وہ تو میرے سامنے ٹرام میں بیٹھ کر گئی ۔

عباس ۔ لاحول ولاقوۃ ۔ کم بخت باتونی قلم لے اڑی ۔ صبح سے بٹوے کے پیچھے پڑی تھی ۔

بڑھیا ۔ اے میاں ۔ کیا کوئی بٹوہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

عباس ۔ اُف ۔ بندو کی نانی تم بھی ! خدا کا واسطہ کیا اب تم لوگوں نے مجھے پاگل

بنا دینے کی ہی ٹھان لی ہے۔ جاؤ خدا کے لئے۔

بڑھیا۔ اے میاں۔ میں تو۔

عباس۔ خدا کا واسطہ چلی جاؤ۔

بڑھیا۔ اوئی۔۔۔ توبہ۔ خیر! (کوئی دروازہ کھٹکھٹاتا ہے)

عباس۔ اونہہ۔۔۔۔ بندو۔۔۔ دیکھ تو کون ہے۔۔۔ سن اگر کوئی بٹوہ کے لئے آیا ہو تو کہدے کہ سرکار۔۔۔۔

شاعر۔ (آجاتے ہیں) آداب عرض قبلہ۔

عباس۔ (مردہ آواز میں) آداب عرض۔

شاعر۔ معاف کیجئے گا۔ گویا کہ غبار صاحب بڑی تکلیف دی آپ کو۔

عباس۔ جی میرا نام عباس احمد ہے۔ آپ کو غلط فہمی ہوئی۔ غبار صاحب یہاں نہیں رہتے۔

شاعر۔ اے بھلا قبلہ غلط فہمی کیسی میں نے جان بوجھ کر آپ کو غبار صاحب کہا۔ گویا کہ آپ کا تخلص ہے۔ یوں تو آپ کے نام سے کون واقف نہیں، آپ کے نام سے اشتہار۔

عباس۔ جی؟ میرا تخلص وخلص کچھ بھی نہیں

شاعر۔ اے تو خصت پھر آپ نے وطن کے لحاظ سے گویا کہ کچھ نام کے ساتھ لگاتے ہوں گے

عباس۔ جی نہیں میں کچھ نہیں لگاتا۔

شاعر۔ میں نے سوچا گویا کہ جیسے دہلوی سندیلوی وغیرہ لیسے۔ آپ بمبئی کے

ہیں نا - تو اسی طرح ببو ببٹی وی . . . . . بم بم - بات یہ ہے بمبئی کچھ ہے بھی عجیب نام . . . . .

عباس - عرض کیا نا کہ میں بم وم کچھ نہیں لگاتا اپنے نام کے ساتھ -

شاعر - اوہ - خیر کوئی ہرج نہیں تو گویا کہ غبار صاحب ہی ٹھیک ہے -

عباس - (بگڑ کر) یعنی زبردستی! صاحب مجھے نہیں پسند یہ تخلص وغیرہ -

شاعر - خیر کوئی مضائقہ نہیں - گویا کہ احقر کو مفلس کہتے ہیں -

عباس - کون احقر ؟

شاعر - جی ؟ - اُ - یہ بندہ گویا کہ خاکسار — ایں جانب - مابدولت -

عباس - اوہ آپ -

شاعر - جی یہ خادم - گویا کہ وہ آپ نے میری تازہ آزاد نظم "کشمکش" تو پڑھی ہو گی -

عباس - جی نہیں مگر اب دیکھ لوں گا -

شاعر - اجی دیکھ کیا لیں گے - بندہ خود دکھائے گا - گویا کہ آج ہی ایک کاپی بطور شکریہ پیش کی جائے گی آپ کی خدمت میں -

عباس - شکریہ - کاہے کا شکریہ -

شاعر - لیجیے خصوصیت تکلف کرتے ہیں گویا کہ اتنا بڑا احسان کر کے بھولے جاتے ہیں -

عباس - مگر بتائیے بھی کون سا احسان ؟

شاعر - سبحان اللہ - گویا کہ کمال کر دیا - واللہ قصیدہ لکھنے کے قابل ہے

یہ واقعہ (ترنم سے) ہاتھ دے تو کلائی کو خبر نہ ہونے دے۔ یہی طریقہ ہے دینے کا۔ آپ تفصیل کے ساتھ سارا واقعہ سنائیے گویا کہ میں اسے قصیدے کی صورت میں فوراً شائع کرا دوں گا۔

عباس۔ واقعہ؟ کون سا واقعہ جناب؟

شاعر۔ گویا کہ پورا واقعہ شروع سے لیجئے۔ حضرت جہاں سے بٹوہ ملا آپ کو۔

عباس۔ اوہ۔ لاحول ولاقوۃ۔ بٹوہ۔

شاعر۔ جی۔ یوں نہیں۔ شروع سے لیجئے گویا کہ چھوڑوں گا تھوڑی آپ کو پوری تفصیل سنائیے۔ ہاں تو آپ اترتے ہیں۔

عباس۔ کہاں سے اُترتا ہوں؟

شاعر۔ اے حضرت موٹر سے، گھوڑا گاڑی سے، گویا کہ ٹرام سے، بس سے، گویا کہ اور کہاں سے۔

عباس۔ یقیناً پیڑ پر سے نہیں اترتا۔ مطلب کیا ہے آپ کا؟

شاعر۔ مطلب یہی کہ جیسے ہی موٹر سے اترتے ہیں آپ تو گویا کہ اچانک آپ کی نظر ایک مشہور شاعر کے بٹوے پر پڑتی ہے۔

عباس۔ مگر جناب۔

شاعر۔ (جلدی سے) اور آپ اٹھا لیتے ہیں بٹوہ۔ گویا کہ۔

عباس۔ جی ہاں شامتِ اعمال۔

شاعر۔ اور پھر گویا کہ آپ کے دل میں خیالات موجزن ہوتے ہیں۔ بدی

اور نیکی کی جنگ شروع ہو جاتی ہے۔ بدی کہتی ہے۔ (ترنم سے) گویا کہ کہتی ہے بدی یہ ہنس کے نیکی سے۔ کہ کیا عرض کروں اس وقت طبیعت حاضر نہیں ورنہ بخدا پورا کا پورا قصیدہ فی البدیہہ سنا دیتا۔ خیر تو اس نیکی اور بدی کی جنگ میں سرخ روئی نیکی کو حاصل ہوتی ہے ——

**عباس** ۔ (زور سے) قطعی نہیں۔

**شاعر** ۔ (چونک کر) ایں —— گویا کہ —— !!

**عباس** ۔ یعنی یہ کہ نہ میرے دل میں خیالات موجزن ہوئے اور نہ نیکی اور بدی کی جنگ ہوئی۔

**شاعر** ۔ اوہ۔ خیر۔ مگر قبلہ (مجبوری ظاہر کرتے ہوئے) قصیدہ کے لئے تو گویا کہ تشبیہ اور استعارے کے لئے یہ چیزیں ڈالنی ہی پڑیں گی۔

**عباس** ۔ (بگڑ کر) یعنی زبردستی۔ خواہ مخواہ ہی۔

**شاعر** ۔ (دب کر) اوہ۔ خیر جانے دیجئے گویا کہ آپ کو اتنا شدید اعتراض ہے تو نہ سہی۔ خیر آگے چلئے۔

**عباس** ۔ آگے؟ آگے کہاں چلوں فقیر صاحب میرا مطلب ہے مفلس صاحب مجھے دفتر جانا ہے۔

**شاعر** ۔ کیا تو پھر آپ بٹوہ لئے لئے دفتر گئے۔

**عباس** ۔ اوہوں دفتر کہاں جانا چھٹی تھی صاحب۔ سوری برادرز کا بل ادا کیا۔

**شاعر** ۔ اوہ۔ اچھا۔ وہ تو کیا ہی ہو گا۔ مگر حضرت میرے خیال میں اگر سوری برادرز کی دکان کی بجائے کسی ادبی یا علمی ادارے کا نام

زینتِ قصیدہ کے لئے رکھ دیا جائے تو آپ کو اعتراض تو نہ ہوگا۔

**عباس۔** اُوہوں قبلہ درویش صاحب۔ معاف کیجئے مخلص صاحب اب میں کیا عرض کروں۔ میرا مطلب مجھے معاف کیجئے گا۔ قصیدوں سے مجھے بغض ہے۔

**شاعر۔** خیر۔ گویا کہ آپ کو اعتراض ہے تو مختصر سی آزاد نظم ٹھیک رہے گی۔

**عباس۔** اگر آپ کی ضد کا یہی حال رہا تو نظم کیا یقیناً چند گھنٹوں میں آپ کو میرا مرثیہ لکھنا پڑے گا۔

**شاعر۔** تو پھر آپ کے احسان کا بدلہ۔

**عباس۔** کس پاجی نے آپ کے اوپر احسان کیا جو آپ میری زندگی اجیرن کئے دیتے ہیں۔

**شاعر۔** واللہ آپ تو بگڑتے ہیں۔ تکلیف فرماتے ہیں نا۔ وہی کیا کم احسان تھا کہ آپ نے میرے بٹوے کا پتہ مجھے دے دیا۔

**عباس۔** خیر صاحب اگر آپ کا ہے بٹوہ تو للہ جلدی جلدی اس کا حلیہ بتا دیجئے اور لے جائیے۔ میری جان تو چھوٹے۔

**شاعر۔** حلیہ؟ — (قہقہہ) واللہ مزاج میں ظرافت تو کوٹ کوٹ کر بھری ہے گویا کہ خدا نے واللہ عباس صاحب کمال کر دیا آپ نے یعنی میرا ہی بٹوہ اور مجھ سے ہی آپ حلیہ پوچھ رہے ہیں (قہقہہ)

**عباس۔** (چیخ کر) آپ کو حلیہ بتانا ہے تو بتائیے ورنہ غریب صاحب تو یہ معاف کیجئے مخلص صاحب خدا کے واسطے مجھے پاگل نہ بنائیے۔

(گھڑی کی آواز) اوہ دس بج گئے۔ لیجئے قبلہ اس وقت تو تشریف لے جائیے۔ جلدی کیجئے۔

شاعر۔ میں نے کہا مگر . . . . . .

عباس۔ چلئے چلئے۔ میرے پاس قطعی وقت نہیں۔ شام کو آیئے گا۔

شاعر۔ ہیں گویا کہ آپ مجھے دھکا دے رہے ہیں۔ یعنی یہ آپ کی شرافت ہے۔

عباس۔ اچھا تشریف لے جائیے سیدھی طرح ورنہ۔

شاعر۔ کیا کہا آپ نے ورنہ؟ گویا کہئے کیئے سمجھتے کیا ہیں آپ مجھے۔ میرے قلم کے طاقت کے آگے بڑے بڑے تھراتے ہیں۔ وہ ہجو لکھوں کہ زندگی دشوار ہو جائے آپ کی۔

عباس۔ اچھا باہر جا کر ہجو اور مرثیے لکھیئے (جھگڑنے کی آواز آتی ہے)

شرابی۔ ہٹ جاؤ۔ نہیں توڑ دو گے سر پکڑ کر (بڑھتا چلا آتا ہے) ہٹ جاؤ۔

بندو۔ کہہ دیا ہزار دفعہ کہ سرکار نہیں ہیں۔

شرابی۔ (آ کر) اور یہ کون تیرا باپ بیٹھا ہے۔

عباس۔ کون ہے یہ بندو —— نکالو اسے۔

شرابی۔ ہم سے پوچھو ہم کون ہیں۔

عباس۔ کون ہو تم؟

شرابی۔ نہیں بتاتے کوئی بھی ہیں ہم تمہیں اس سے کیا —— ہم ہیں۔

عباس۔ اے بندو نکال اسے۔

شرابی۔ اجی بندو کیا نکالے گا ہمیں۔ بندو کے سر کا بھیجا ہم خود نکال دیں۔ پہلے

یہ بتاؤ کہ تم بڑے بے ایمان ہو۔ تمہیں بٹوہ ملا ہے۔

عباس۔ ہاں ملا ہے پھر۔

شرابی۔ تو پھر لاؤ ادھر۔

عباس۔ مگر۔

شرابی۔ اگر مگر مت کرو سمجھے۔

عباس۔ لیکن۔

شرابی۔ پھر وہی مگر اور لیکن۔ ایک ہی بات ہوئی ہمارا بٹوہ لاؤ۔

عباس۔ کیا ثبوت وہ تمہارا بٹوہ ہے۔

شرابی۔ ثبوت وبوت ہم نہیں جانتے بس بٹوہ دے دو۔ وہ ہمارا ہے۔

عباس۔ مگر یہ صاحب تو کہتے ہیں وہ میرا بٹوہ ہے۔

شرابی۔ کون یہ؟ یہ کون گدھا ہے؟

عباس۔ یہ ہیں جناب مفلس صاحب شاعر۔

شرابی۔ کون یہ؟ اس کا باپ بھی شاعر نہیں تھا۔

شاعر۔ بڑے گستاخ ہیں آپ گویا کہ واللہ۔

شرابی۔ اچھا بتا۔ تھا تیرا باپ شاعر۔ بتا۔ بول۔ . . . . (وقفہ)

شرابی۔ اچھا تو چلتے پھرتے نظر آؤ۔ بھاگو یہاں سے تمہارا بٹوہ نہیں ہے۔

شاعر۔ مگر حضت سنئے تو۔

شرابی۔ بس جی بھاگو یہاں سے ہم نے کہہ دیا تمہارا نہیں ہے بٹوہ۔

شاعر۔ یہ تو آپ گویا کہ سراسر زیادتی فرما رہے ہیں۔

شرابی - اچھا اب جاتا ہے یا نہیں۔ شاعر کی دُم۔

شاعر - ہیں - میں جا تو رہا ہوں گویا کہ عباس صاحب، واللہ کیا کوڑھ مغز ہے۔ مجھے واللہ اس کا نام بتایئے گویا کہ وہ ہجو لکھوں کہ سات پشتیں کانپ اٹھیں۔

شرابی - ایں ؟ کیا لکھے گا ؟

شاعر - ہجو۔ گویا کہ ایسی کہ بس شہر میں منہ دکھانے کے قابل نہ رہے۔

شرابی - ہوں۔ تو لو لکھو۔ لو۔ لو (تھپڑ لگاتا ہے) جاؤ لکھو جو کچھ جی چاہے۔

شاعر - اوہ - گویا کہ - ارے کیا بدحواس جانور ہے۔ گویا کہ ستم ہے۔ اوہ۔ سے شعر

شرابی - (دروازہ بند کر کے) لے اب لاؤ ہمارا بٹوہ۔

عباس - آ - مگر یہ تو بتاؤ بھئی کیسا تھا تمہارا بٹوہ۔

شرابی - تمہاری بلا سے جیسا تھا ویسا تھا۔ ہے اور ہوگا بس تم بٹوہ دیدو ہمیں۔

عباس - نہیں - اگر اس کا مالک نہیں ملا تو میں بٹوہ پولیس میں دے دوں گا۔

شرابی - (بچوں کی طرح بسورتے ہوئے) نہیں بھئی - پولیس ولیس ہمیں پسند نہیں۔ سیدھی طرح بٹوہ دے دو نہیں تو ہم رو دیں گے۔

عباس - یعنی زبردستی۔

شرابی - (تیز ہو کر) ہاں اور کیا۔ تم ایسے نہیں مانو گے۔

عباس - ارے بندو۔ نکال اس بدمعاش کو۔ ارے ۔ ۔ ۔ پولیس۔

شرابی - لاؤ۔ کدھر ہے بٹوہ ۔ ۔ ۔ (غل میں انور آجاتا ہے۔ شرابی بھاگ جاتا ہے)

انور - اماں کیا قصہ ہے - کون تھا یہ بدمعاش ؟

عباس - (ہانپتے ہوئے) اُف - اوہ انور - نہ جانے کون غنڈہ تھا - تم عین وقت پر نہ آجاتے تو خدا قسم مار ڈالتا - پولیس - خدا کے لئے پولیس میں رپورٹ کر دو جلدی کرو - اُف -

انور - مگر بتاؤ تو بات کیا ہوئی ؟

عباس - اُف نہ پوچھو انور - خدا کے لئے - وہ منحوس بٹوہ - بات یہ ہوئی کہ کل سوری برادرز کی دکان پر بل دینے کے لئے گیا تو (کھٹکا ہوتا ہے) لو پھر کوئی آ گیا - انور - بھائی کوئی دم میں پاگل ہوا چاہتا ہوں - خدا کے لئے - بلّلہ !

بندو - سرکار کوئی صاحب آپ سے ملنا چاہتے ہیں -

عباس - کہدے میں نہیں ہوں - جا - بندو - میرا منہ کیا دیکھ رہا ہے کھڑا -

بندو - وہ نہیں مانتے - آپ کے دفتر سے چلے آ رہے ہیں -

عباس - تو کہہ دے میں مر گیا - جا - اور خبردار جو کوئی اندر آیا چٹخنی چڑھا دے -

بندو - بہت اچھا سرکار -

عباس - اوہ - خدا کی قسم مر گیا -

انور - بھلے آدمی جھوٹی قسمیں کھا رہے ہو اچھے بھلے تو بیٹھے ہو - پھر کیا ہوا -

عباس - ہاں تو - کیا کہہ رہا تھا - ہاں تو میں جیسے ہی موٹر سے اُترا بٹوہ نظر پڑا -

انور - کیسا بٹوا ؟

عباس - ایں ؟ یہ - یہ تم - تم بھی وہی باتیں کرنے لگے - دیکھتے نہیں میرا دماغ

توازن بگڑ چکا ہے۔ رحم کرو میرے حال پر۔ چلے جاؤ۔ (ٹیلی فون کی گھنٹی بجتی ہے)
اوہ۔ اب کسی نے ٹیلیفون کیا۔ ہلو جی، جی ہاں۔ میں ہوں عباس۔ کہیئے جی؟۔۔۔
جی۔ اجی حلیہ بتایئے حلیہ۔ حلیہ نہیں یاد؟۔۔۔ ہیں؟۔۔۔ جی نہیں سیاہ نہیں اور۔۔
نہ بھورا بھی نہیں۔ نہیں نہیں۔ جی ہاں آپ کا بھی نہیں قطعی نہیں۔ اوں خیر بے ایمان ہی
سہی۔ جی نہیں۔ نہیں نہیں (رسیور پٹخ دیتا ہے) کم بخت آج سب ہی میرے پیچھے
ہاتھ دھو کر پڑ گئے ہیں۔

**انور۔** کون تھا؟

**عباس۔** ارے وہی۔۔۔ وہی بٹوہ! بٹوہ!! بٹوہ!!! آج معلوم ہوتا ہے
دنیا بھر کے بٹوے کھو گئے ہیں۔ جسے دیکھو بٹوہ بٹوہ پکارتا چڑھا
چلا آتا ہے لوگوں نے بٹوہ میری چڑ مقرر کر لی ہے۔ انور۔۔۔
تمہارا تو کوئی بٹوہ نہیں کھو گیا۔

**انور۔** نہیں تو۔۔۔ کیوں؟

**عباس۔** شکر ہے۔ خدا کا لاکھ لاکھ شکر کہ دنیا میں ایسا بھی ایک انسان ہے
جس کا بٹوہ نہیں کھویا (سڑک پر کوئی گاتا ہے)
"کیا خبر ان کو کہ میرا دل اسی بٹوہ میں ہے"

**عباس۔** اب؟ یہ۔ یہ کھڑکی بند کر دو انور۔ خدا کے واسطے رحم کرو۔
جلدی کرو (کھڑکی بند کرتا ہے) اُف۔ صبح سے لے کر اس وقت
تک (کھٹکا) میرا دماغ بٹوہ میں بند ہو کے رہ گیا ہے اور ایسا معلوم
ہوتا ہے گویا اس کا دم گھٹا جا رہا ہے۔ لو وہ پھر کوئی آیا۔ جلدی جلدی

سے کنڈی لگا دو انور۔ ورنہ ـــــ ورنہ۔ آج مجھ سے کوئی قتل ہو جائے گا۔ بند کر دو۔

بندو۔ (ذرا دور سے) نہیں ہیں صاحب۔ کہہ دیا ایک دفعہ۔

آوازیں۔ ہیں کیسے نہیں ہم نے خود ابھی انہیں کھڑکی میں دیکھا ہے۔ اندھیر ہے کیا؟ باہر کیوں نہیں نکلتے ان سے کہو بٹوہ دے دیں ورنہ ــــــ

عباس۔ انور۔ اب کیا کروں۔ انہوں نے مجھے دیکھ لیا۔ خدا کے لئے وہ کھڑکی تو بند کر دو۔ ارے کھڑ۔ کھڑکی ـــــ پردہ ڈال دو۔

بندو۔ سرکار۔ وہ نہیں مانتے۔ چڑھے چلے آ رہے ہیں۔ کوئی پچاس ساٹھ ہیں۔

عباس۔ در ـــــ دروازہ بند کر دے۔ تالا ڈال دے۔

بندو۔ بند کر دیا سرکار مگر وہ تو توڑے ڈال رہے ہیں۔ وہ دیکھئے کھڑکی میں سے . . . . .

عباس۔ نہیں۔ میں کھڑکی میں سے نہیں دیکھوں گا۔ وہ لوگ مار ڈالیں گے مجھے۔ تم۔ تم دیکھو انور . . . .

انور۔ اچھا دیکھتا ہوں۔ ٹھہرو میں ان سب کو سمجھا کر ابھی بھیجے دیتا ہوں (کھڑکی کھلتی ہے تو غل آتا ہے) اے ۔ سنو کیشش۔ خاموش۔ ذرا سنئے حضرات (غل کم ہوتا ہے) سنئے آپ لوگ کیا چاہتے ہیں؟

آوازیں۔ (بٹوا ـــــ ہمارا ـــــ دے دو ـــــ وغیرہ)

انور۔ دیکھئے آپ لوگ فوراً چلے جائیے ورنہ پولیس۔ پولیس۔ عباس فوراً پولیس کو خبر کرو۔ فون۔ فون۔

عباس ۔ تم ہی کر دو۔ مجھ میں تو خودکشی کرنے تک کی طاقت نہیں۔

انور ۔ اچھا ۔ (ٹیلی فون ڈائل کی آواز) ہلو ۔ پولیس اسٹیشن ۔ جی عباس احمد کے یہاں سے ۔ جی ۔ کل انہیں ایک بٹوہ ملا سڑک پر ۔ جی ؟ ۔ جی ہاں ابھی عرض کرتا ہوں ۔

عباس ۔ کیا کہتے ہیں ۔

انور ۔ پوچھتے ہیں کیسا ہے بٹوہ !

عباس ۔ اوہ ۔ انور کہہ دو ۔ کہہ دو ۔ مار دو کم بخت کے سر پر ٹیلی فون ۔ نہیں ہے یہاں کوئی بٹوہ خود ہی بتاتے ہیں ۔ ہم کیا جانیں کیسا ہے ؟

انور ۔ تمہارا تو دماغ خراب ہو گیا ہے ۔ بھلا میں یہاں سے ٹیلی فون اس کے سر پر کیسے مار سکتا ہوں ۔ آخر تو وہ کیا جانیں کیسا ہے ؟ جی ہلو ۔ آپ خود تشریف لے آیئے انسپکٹر صاحب جلدی ——— فوراً ——— جی ہاں ۔

سرور ۔ یہ کیا مصیبت ہے ۔ کیسا شور ہے ۔ صبح سے یہ وقت ہو گیا اور اللہ مارا بٹوہ نہ ہوا وہ ہو گیا کہ ——— کہہ رہوں دے دلا کے الگ کر دو ۔

عباس ۔ تم ۔ تم میرے اور ہاتھ پاؤں پھلائے دیتی ہو ۔ بجائے ہمدردی کے اور مجھے چھیڑ رہی ہو ۔ میری بیوی ہو کر ——— تم ——

سرور ۔ میری بلا سے نہ دیجئے مگر یہ گھر میں غدر جو مچ رہا ہے ۔ توبہ ہے یہ شیشہ کیسے چکنا چور ہو گیا ۔ لو ۔ اور سنو ۔

عباس ۔ تمہارا سر ۔ ۔ ۔

سرور ۔ میرا سر میرے دشمنوں کا سر ہو چکنا چور ۔ بڑے آئے بیچارے ۔

انور ۔ بھئی ۔ یہ وقت لڑنے کا نہیں ہے سوچ بچار کا ہے ۔

بڑھیا ۔ اے میاں ۔ میں نے کہا وہ بٹوہ ۔

عباس ۔ اوہ ۔ سرور کہہ دو اس بڑھیا سے ۔ اس بندو کی نانی سے میرے ہاتھ سے اس کا خون ہو جائے گا ۔ اب یہ ۔ یہ بھی میری جان کو آ رہی ہے ۔ بٹوہ کی نانی ۔

سرور ۔ چپ رہو نا بڑی بی ۔

بڑھیا ۔ اچھا بیٹی ۔ مگر میں کہتی تھی کہ ــــــ

عباس ۔ کچھ نہیں کہنیں تم ۔ چپ رہو ۔ خدا کے لئے ۔ اُوہ

(کھٹ پٹ کا شور)

بندو ۔ وہ آ گئی پولیس ــــــ دروازہ کھول دیجئے ۔ (انسپکٹر آتا ہے)

انسپکٹر ۔ کہاں ہے وہ بٹوہ ۔

عباس ۔ یہ ۔ یہ ۔ رہا ۔ سرور ذرا نکال دو الٹے ہاتھ کی دراز میں ہے ۔

سرور ۔ کہاں ؟ یہ ــــــ یہ ہے وہ بٹوہ ۔

بڑھیا ۔ اے بیٹی ۔ ۔ ۔ ۔

سرور ۔ خدا کے لئے ذرا بڑی بی دیکھا تو کرو ۔ وقت بے وقت بولے چلی جاتی ہو ۔ لیجئے انسپکٹر صاحب ۔

(انسپکٹر ۔ بندو سب مل کر ارے کہتے ہیں اور دوسرے تعجب کے جملے کہتے ہیں)

انسپکٹر - تو یہ ہے وہ بٹوہ
عباس - جی ہاں -
انسپکٹر - تو اس بٹوے کی خاطر آپ نے یہ اُودھم مچا رکھی ہے - کیا ہے اس میں -
عباس - مجھے نہیں معلوم - میں نے کھول کر بھی نہیں دیکھا -
بڑھیا - اے میاں کچھ بھی نہیں - پانچ پیسے نقد، چھالیہ کے چار دانے، تمباکو اور ایک ٹوٹی ہوئی بالی کی گونج -
انسپکٹر - ہیں - تمہیں کیسے معلوم بڑی بی -
بڑھیا - میرا ہی اللہ ماری کا ہے - لال چھینٹ کا بٹوہ -
عباس - ہیں !
بڑھیا - پرسوں بیوی جی دعوت میں گئی تھیں تو میں بھی گئی تھی شاید موٹر میں گر گیا تھا -
عباس - تو کم بخت بڑھیا —— تو نے جب سے نہ کہا -
بڑھیا - اے میاں - تم سنتے بھی ہو - کئی دفعہ کہنے آئی مگر تم ایسا چیخ پڑے کہ میں چپ ہو گئی - بیوی جی سے کہنے لگی سو وہ بھی بے سنے ڈانٹنے لگیں -
عباس - توبہ - توبہ -
سرور - آگ لگے موئے بٹوہ کو -

# دھانی بانکیں

## کردار

برج نرائن

حامد علی

روپا ——— برج نرائن کی بیوی

عائشہ ——— حامد علی کی بیوی

سورج ——— برج اور روپا کا لڑکا

خورشید ——— حامد اور عائشہ کا لڑکا

لکشمی ——— سورج کی بیوی

منہارن

دو پڑوسنیں

# پہلا منظر

برج نرائن کا مکان ۔ صحن اور برآمدے کا کچھ حصہ ۔ صحن میں ایک کھڑکی ہے جس میں سے حامد علی کے گھر کا کچھ حصہ نظر آتا ہے معمولی سازوسامان دو چار کرسیاں اور میز ۔ دیوار کی کھڑکی کے پاس ایک چوکی بچھی ہے جس کے قریب ہی زمین پر ایک چٹائی اور دو تین پیڑھیاں پڑی ہوئی ہیں ۔ جب پردہ اٹھتا ہے تو برج نرائن کا مکان خالی ہے ۔ کھڑکی میں سے حامد علی نظر آتے ہیں پلنگ پر بیٹھے کھانا کھا رہے ہیں ۔ عائشہ ان کی بیوی پاس بیٹھی پنکھا جھل رہی ہے ۔ برآمدے کے پہلو والے دروازے سے برج نرائن کپڑے بدل کر گنگناتے ہوئے نکلتے ہیں ۔

برج ۔ ارے بھئی کتنی دیر کر دی کیا آج بھوکا مارنے کا ارادہ ہے ؟

روپا ۔ (رسوئی سے) لے ہے کہاں دیر ہوئی ۔ بس تم بیٹھو میں لاتی ہوں ۔

برج ۔ (کھڑکی کے قریب چوکی پر پالتی مار کر بیٹھ جاتے ہیں) نو بج چکے جی ۔

روپا ۔ (اندر سے تھالی لئے آتی ہے) کہیں نبجے نہ ہوں ۔ نو بجنے میں بیس منٹ

ہیں۔ بے کار کو اندھیر مچا دیا کہ دیر ہو گئی۔ ذرا یہ کچوریاں تل رہی تھی۔

برج ۔ اوہو ہو۔ تب تو بالکل دیر نہیں ہوئی (کھا کر) واہ . . . . . .

حامد ۔ ارے بھابی اسے کچوریاں کھلا کر کاہے کو موٹا کئے دیتی ہو۔

عائشہ ۔ توبہ ہے رہنے دو۔

حامد ۔ (جملہ پورا کرتا ہے) بیچارے کو ویسے ہی چلنا دوبھر ہے۔

روپا ۔ ہے ہے بھیا بڑے ہی ندیدے ہو۔

برج ۔ (کچوری سے منہ بھرا ہے) سچ کہتی ہو۔

روپا ۔ (تھالی سے کچوریاں اٹھا کر کھڑکی سے حامد کو دیتی ہے)

برج ۔ (پریشان ہو کر) ہیں ہیں۔ یہ کیا کرتی ہو۔

روپا ۔ تم کھاؤ میں اور لاؤں گی (حامد سے) لو بھیا گر بھگوان کے لئے نظر تو نہ لگاؤ۔

عائشہ ۔ (کچوریاں لے کر دیتی ہے)

حامد ۔ جیو۔ بھابی۔ اللہ پاک تم کو سات بیٹے دے۔

روپا ۔ (جھینپ کر) ہائے رام، کیسا آدمی ہے۔

برج ۔ کہتا تھا کہ نہ دو نیکی کر دریا میں ڈال . . . (منہ بنا کر) ارے کوئی اچار وچار نہیں۔

روپا ۔ کل ہی تازہ ڈالا ہے۔ ابھی اٹھا نہیں۔

عائشہ ۔ (سن کر) کیا اچار چاہیئے۔ (اچار نکالتی ہے)

روپا ۔ اب رہنے بھی دو۔

برجؔ - کاہے کو رہنے دو۔ تمہیں تو میرا کھانا بُرا لگتا ہے۔

عائشہ - (اچار دیتے ہوئے کھڑکی سے) جبھی تو کہتی ہوں میرے ہاں کھانا کھایا کیجیے۔

حامد - اجی بس رہنے دو کہتا ہوں بھابی سے دو چار کھانے پکانا سیکھ لو۔ تو . . . . .

روپا - (جلدی سے حمایت میں) یہ تو نہ کہو حامد بھیّا۔ عائشہ تو ایسا لاجواب کھانا بناتی ہے کہ کیا کہنے۔

برجؔ - مگر بندر کیا جانے ادرک کا مزہ (ہنس پڑتے ہیں سب)

حامد - اماں کھا بھی چکو یا آج دفتر چلنے کا ارادہ نہیں۔ ارے بھابی نکالو نا اسے گھر سے۔

منہارن - (آتی ہے)

برجؔ - (اور روپا) سلام مبّا

منہارن - جیو بیٹیا . . . . اے بہو۔

روپا - کیا ہے مبّا۔ اے بس لگیں کان کھانے کو۔ جاؤ جی یہاں کسی کو چوڑیاں نہیں پہننی۔

منہارن - (بغیر توجہ دیئے بیٹھ کر پوٹلی کھول لیتی ہے) اے بہو . . . وہ لاجواب دھانی بانکیں لائی ہوں کہ کیا بتایئے

روپا - (بغیر چوڑیاں دیکھے) مٹی ڈالو ان موئی بانکوں پر۔

منہارن - نہ بیٹا سہاگ کی چیز کو ایسا نہیں کہتے۔ یہ دیکھ (پوٹلی سے بانکیں نکالتی ہے)

برج ۔ اچھا جی ہٹو چلے ۔
منہارن ۔ (چونک پڑتی ہے تو ہاتھ سے ایک بانک گر کر ٹوٹ جاتی ہے )
اے ہے . . . . کہاں چلے بیٹا ۔
برج ۔ کبڈی کھیلنے اور کہاں سمجھیں ۔
روپا ۔ (ہنس کر) دفتر جا رہے ہیں بوا ۔
منہارن ۔ اے بیٹا آج تو نہ جاتے تو اچھا تھا ۔
برج ۔ کیوں ؟ کیا پھر چاقو چلوا دیئے تم نے ۔
منہارن ۔ اے نوج میں خاک پڑی کیا ہے کو چلوانی ۔ اے وہ آپ ہی چل رہے ہیں ۔ چھٹے ہیں آج صبیرے صبیر تین خون ہوئے ہیں ۔
حامد ۔ (کھڑکی سے) کون ۔ ڈپٹی بجٹ ہیں ؟
برج ۔ ہاں کہتی ہیں آج نہ جاؤ ۔ ارے بڑی بی یہ تو روز ہی ہوتا ہے ۔ پر ہمیں اپنے کو تو سب جانتے پہچانتے ہیں ۔
منہارن ۔ پر بیٹا ۔ چاقو چھری کسی کو نہیں پہچانتے ۔
برج ۔ (منہارن کے کہنے سے کچھ فکر مند ہو جاتا ہے )
حامد ۔ اماں کیا آدمی ہو چلتے ہو یا آج بی منہارن سے چوڑیاں پہننے کا ارادہ ہے ۔
برج ۔ (چلتے ہوئے) بڑی بی تم تو کسی اخبار کے دفتر میں نوکری کر لو ۔
منہارن ۔ (جانے کے بعد) ارے میں اب کیا کروں گی نوکری ۔ (سورج اور خورشید دونوں بچے لڑتے ہوئے آتے ہیں) (اپنی پوٹلی بچاتی ہے)

ہائیں ہائیں . . . . ارے کیا بچے ہیں -

سورج - (اور خورشید ایک دوسرے کو گھسوٹنے لگتے ہیں) سور پاجی . . . گدھا . . .

خورشید - نماقول بھنگی -

روپا - ارے ارے . . . یہ کیا؟ ارے سورج . . . خورشید نہیں مانو گے -

عائشہ - (لپک کر کھڑکی سے آتی ہے) ہائیں ہائیں (خورشید کو پکڑ کر کھینچتی ہے)

(عائشہ اور روپا دونوں بچوں میں بیچ بچاؤ کرتی ہیں دونوں اپنے اپنے بچوں کو مارتی اور گھسیٹتی ہیں)

روپا - ارے ارے کیوں مارتی ہو - الجھ تو یہ ہے (مارتی ہے) بول . . . اور لڑے گا . . . کیوں ؟

عائشہ - نہیں وہ بے چارہ چپکا ہے - یہ ہے بدذات . . . کیوں . . . لے لے . . . اور لڑے گا - آج میں اس کی ہڈی پسلی ایک کر دوں گی -

روپا - ارے چھوڑو . . . (سورج کو مارنے سے رک کر خورشید کو چھڑاتی ہے) ارے دیکھو چھوڑ دو . . . نہیں میری قسم عائشہ -

عائشہ - نہیں . . . نہیں - یہ روز روز کا جھگڑہ فساد مجھے ایک آنکھ نہیں بھاتا - آج تو بس -

روپا - (خورشید کو چھڑانا چاہتی ہے تو سورج اپنے ہاتھ سے چھوٹ جاتا ہے)

عائشہ - (روپا کا ایک ہاتھ پکڑ کر خورشید کو دوسرے ہاتھ سے مارنے کی کوشش کرتی ہے - وہ چھوٹ جاتا ہے)

